عبدالباسط راٹھور

# 2016

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہوگا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اُس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہو گا۔ اس کا طریقہ اگلے کالم میں دیکھیں۔

## عددی جدول

| ا‘ی‘ق‘غ | ۱ |
|---|---|
| ب‘پ‘ک‘گ‘ر‘ڑ | ۲ |
| ج‘چ‘ل‘ش | ۳ |
| د‘ڈ‘م‘ت‘ٹ | ۴ |
| ہ‘ن‘ث | ۵ |
| و‘س‘خ | ۶ |
| ز‘ژ‘ع‘ذ | ۷ |
| ح‘ف‘ض | ۸ |
| ط‘ص‘ظ | ۹ |

مثال

| اکبر | ا | ک | ب | ر | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | = ۷ |

## نحوست ورجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنا لیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ بِحَقِّ کٰھٰیٰعٰصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْکَوَاکِبِ وَرُجُوْعِهٖ وَوَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

# برج حمل

| | |
|---|---|
| برج حمل کا عرصہ حکومت | 21 مارچ تا 20 اپریل |
| برج حمل کا منسوبی کوکب | مریخ |
| برج حمل کے منسوبی حروف | ا، ل، ع، ی |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9,7,2,1 |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

## یکم جنوری تا 29 فروری

نیا سال آپ کے لیے مالی لحاظ سے خوشحالی اور معاملات میں بہتری لے کر آ رہا ہے۔ روزگار کے نئے اور بہتر مواقع پیدا ہوں گے۔ کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں تو اس عرصے میں اپنی محنت کو تیز کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد بہتر نتائج دیکھنے کو ملیں گے۔ بہو کے ساتھ تعلقات خراب ہیں تو اس میں بھی پہلے کی نسبت بہتری آئے گی۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے وابستہ اگر کوئی غلط فہمی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات دوبارہ استوار ہوں گے۔ البتہ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ اختلاف رائے کی وجہ سے معاملات وقتی طور پر کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گی۔ سیر و تفریح کے پروگرام بنائیں گے لیکن ان کو بھی عملی شکل دینے میں کامیاب نہ ہو سکیں گے۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ پیدا ہوتا نظر آ رہا ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کا انداز گفتگو میں پہلے کی نسبت اچھا ہوگا۔

## یکم مارچ تا 21 اپریل

اچھے کھانے کھانا پسند کریں گے۔ البتہ بد پرہیزی اور لاپرواہی کی وجہ سے صحت خراب ہو سکتی ہے۔ وہ افراد جو کسی کام کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ ان دنوں میں سفر سے باز رہیں، کیونکہ ان کو اپنے مقصد میں کامیابی نہ مل سکے گی۔ ساتھ کام کرنے والے ملازمین آپ کے خلاف تدابیر بناتے نظر آتے ہیں۔ البتہ اگر آپ اپنے کام پر توجہ رکھیں تو اعلیٰ افسران کے سامنے عزت و مرتبے میں اضافہ ہوگا۔ معاشرے میں بھی لوگ مزید عزت و احترام کریں گے۔ رواں دنوں میں آپ اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے اور اپنے پر اخراجات بھی زیادہ کریں گے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں کی بجائے فضول یا بے مقصد کاموں میں خرچ کریں گے۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے تھے تو رواں عرصہ میں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو کوشش کریں پورے ہو جائیں گے۔ شادی و بیاہ کے حوالے سے بہتر وقت نہیں۔ کرایہ داروں کے ساتھ اَن بن ہو سکتی ہے۔

## 22 اپریل تا 18 جون

یہ عرصہ آپ کے لیے اپنی اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت میں بدلنے کا وقت ثابت ہو سکتا ہے۔ اگر آپ مستقل مزاجی سے محنت کریں۔ تعلیمی میدان میں بہتر کارکردگی لانے کے ساتھ ساتھ غیر نصابی سرگرمیوں اور کھیل کے میدان میں بھی عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، بیرون ملک سفر کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے کامیابی ملے گی۔
مختلف امور میں مثبت مگر باریکی سے معائنہ کیا کریں گے۔ اپنے روز مرہ زندگی کے معاملات کو منظم اور وقت پر کرنے کی کوشش کریں گے تاکہ تمام معاملات بہتر طریقے سے حل ہو سکیں۔
کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کر لیں فائدہ ہوگا۔ شراکتی کاروبار کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے۔ آمدن کے ساتھ ساتھ فضول

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

اخراجات اور عیاشیوں میں بھی اضافہ ہوگا۔ اپنے اوپر بھی اخراجات کریں گے اور دلکش نظر آنا پسند کریں گے۔

دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور نئے نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ جنس مخالف کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصہ میں بہتر رشتہ ملنے کی توقع ہے۔ دوسری شادی کے حوالے سے بھی اچھا وقت ہے۔

صحت کا خاص خیال رکھیں لاپرواہی کی وجہ سے چھوٹی بیماری لمبی اور خطرناک بیماری میں مبتلا ہو سکتی ہے۔ دشمنوں سے محتاط رہیں وہ آپ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی اَن بن ہو سکتی ہے۔ بیرون شہر سفر پر جاتے وقت خود ڈرائیونگ نہ کریں ورنہ حادثے کا اندیشہ ہے۔

**19 جون تا 18 اگست**

مالی حالات میں قدرے بہتری آئے گی۔ زیادہ باتیں کرنا پسند کریں گے، البتہ اپنی بات پر قائم رہنا آپ کے لئے تھوڑا مشکل ہو گا۔ کاروباری حالات میں بہتری آئے گی۔ صحت بہتر رہے گی۔ البتہ لاپرواہی کی وجہ سے چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔

یہ وقت آپ کو محتاط اور چاک و چوبند رہنے کی طرف اشارہ کر رہا ہے کیونکہ آپ کے اپنے عزیز و اقارب اور ملازم آپ کے خلاف ایسی حرکات میں ملوث ہو سکتے ہیں جس کی وجہ سے آپ کا کیریئر اور معاشی مستقبل خراب ہو یا آپ کی عزت و وقار پر حرف آئے۔ کسی بھی فرد کو اپنے خفیہ کاموں اور کاروبار میں حصہ دار نہ بنائیں۔ کسی بھی دستاویز وغیرہ پر دستخط کرنے سے پہلے اسے اچھی طرح ضرور پڑھ لیں، غلطی کے امکانات ہیں۔ وہ لوگ جو نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں فی الوقت کوئی بہتر نوکری ملنے کی توقع نہیں۔

لمبے سفر پر جاتے وقت خود ڈرائیونگ کرنے سے احتیاط کریں،

حادثے کا خطرہ ہے۔ گھریلو ماحول اکثر ناخوشگوار رہے گا جس کی اہم وجہ والد صاحب کا مزاج اور ان کا معاملات کو زبردستی اپنے مطابق ڈھالنے اور حل کرنے کی کوشش کرنا ہوگا۔

**19 اگست تا 31 اگست**

سُسرالی عزیزوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آنے کا واضح امکان ہے اور تعلقات آپ کے لیے مفید بھی ثابت ہوں گے۔ کافی ہوشیار و چالاک نظر آئیں گے اور ہر مسئلے کا بہتر حل نکال لیا کریں گے۔ قانونی معاملات سے دور رہیں، ورنہ قانونی معاملات میں شکست کا سامنا ہوگا۔

بیرون ملک تجارت کے حوالے سے یہ عرصہ نحس ثابت ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد سے ان کے افسران نئے نئے آئیڈیاز توقع کر رہے ہوں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں گے۔ اچھے دوست اور ساتھی ملیں گے جو بہتر مشورہ دینے والے ہوں گے۔

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو عام روٹین سے زیادہ محنت درکار ہوگی۔ اگر آپ خود حوصلہ نہ ہار جائیں یا جس چیز کی خواہش کریں اور بعد میں اس کے لیے تگ و دو نہ کریں تو الگ بات ہے لیکن اگر آپ مضبوط قوت ارادی دکھائیں تو آپ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دے سکتے ہیں۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-12-16-20-25 | 2-4-9-14-29-30 |
| فروری | 3-8-12-16-17-21 | 1-6-10-26-27 |
| مارچ | 2-7-11-15-19-29 | 4-9-24-25 |
| اپریل | 3-7-11-15-16-25-30 | 1-5-20-22-28 |
| مئی | 4-8-13-22-27 | 2-17-19-25-30 |
| جون | 1-5-6-9-19-24-28 | 14-15-21-22-26 |
| جولائی | 2-6-7-16-17-21-25-30 | 11-13-19-23 |
| اگست | 3-12-17-22-26-30 | 7-9-15-19-20 |
| ستمبر | 9-16-18-22-26-27 | 4-5-12-16 |
| اکتوبر | 6-7-11-15-19-24 | 1-3-9-13-28-29-30 |
| نومبر | 2-3-7-8-12-16-20-30 | 5-10-25-26 |
| دسمبر | 5-9-13-17-27 | 2-3-7-22-23-29 |

آپ کا مزاج مجموعی طور پر نرم اور اچھا رہا کرے گا۔ اپنی پریشانیوں کو اپنے اوپر حاوی نہیں ہونے دیں گے۔ اگر کسی سے محبت کرتے ہیں اور شادی کرنا چاہتے ہیں تو فی الوقت اپنے جذبات کا اظہار نہ کریں، ورنہ مایوسی ہوگی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں، انہیں بھی کوئی اچھا جیون ساتھی ملتا نظر نہیں آتا۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علم تعلیم پر مکمل توجہ اور وقت نہ

دیں گے جس سے ان کی کارکردگی متاثر ہوگی۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ موج مستی کرنا، سیر وتفریح کے لیے جانا اور غیر نصابی سرگرمیوں میں حصہ لینا پسند کریں گے اور عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ میوزک میں دلچسپی بڑھے گی۔ اپنے سے عمر میں بڑے دوست بنانا اور ان کی محفلوں میں بیٹھنا پسند کریں گے۔

معاشی لحاظ سے اچھا وقت نہیں۔ آمدن کم ا ر اخراجات زیادہ ہوں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کا مزاج اکثر پریشان کن رہے گا۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے بھی اچھا وقت نہیں۔ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ سفر کے دوران حادثہ پیش آنے کا خطرہ ہے، البتہ بڑے نقصان سے بچ جائیں گے۔ دشمنوں کو کمزور نہ سمجھیں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ لاپرواہی یا کھانے کی زیادتی کی وجہ سے صحت خراب ہوسکتی ہے۔ شریک حیات کا مزاج اچھا نہ ہوگا۔ آپ سے روٹھی روٹھی رہا کرے گی اور غیر ضروری فرمائشوں کا اظہار کرے گی۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

یہ وقت کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت نہیں البتہ مختلف ذرائع آمدن کا حصول ہوگا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے بھی فائدہ متوقع ہے۔ فضول اخراجات کو کم کرنے میں کسی حد تک کامیاب ہوں گے۔ کاروبار کی وجہ سے ذہنی دباؤ میں بھی اضافہ ہوگا۔ شراکتی کاروبار میں بھی فائدہ نظر نہیں آتا۔ شریک کار کے ساتھ بدمزگی پیدا ہوسکتی ہے۔ اپنی عزت کا خیال رکھیں، لوگ آپ کو بدنام کرنے کی کوشش کریں گے۔ آپ کے مخالفین آپ کی راہ میں رکاوٹیں ڈالتے نظر آتے ہیں۔ بعض اوقات گاہکوں سے تلخ کلامی ہوسکتی ہے۔

کھانے پینے کی طرف زیادہ توجہ دیا کریں گے۔ اعلی حکومتی عہدیداروں سے منسلک کام نہ ہوں گے۔

زمین وجائیداد کی خرید وفروخت ہرگز نہ کریں۔ والدین سے ڈانٹ وغیرہ پڑے گی۔ گھریلو ماحول میں عجیب سی بدمزگی محسوس کریں گے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

اس عرصے میں آپ اکثر پیچیدگیوں میں الجھے نظر آئیں گے۔ جس کی بنیادی وجہ جلد فیصلہ نہ لینا اور سستی کا عنصر ہوگا۔ بہت زیادہ لوگوں سے مشاورت کرنے سے پرہیز کریں گھر والوں کے مشورے کی بجائے کسی بہترین دوست سے مشورہ کر کے عمل کریں تو فائدہ ہوگا۔

## کشش کے لیے

وہ جو محسوس کرتے ہیں کہ جنس مخالف اِن میں دلچسپی نہیں لیتی یا توجہ کی کمی ہے یا اِن میں کشش یا دلکشی کے حوالے سے کمی پائی جاتی ہے تو اس مسئلہ کے حل کے لیے "مون سٹون" کا استعمال کریں۔ یہ مرد ہو یا عورت اس میں ایک خاص قسم کی کشش جذبی کیفیت پیدا کرتا ہے۔

کاروباری حالات اونچ نیچ کا شکار رہیں گے۔ گاہکوں کے ساتھ بھی بعض اوقات اَن بن ہوجایا کرے گی۔ گھر سے باہر رہنا زیادہ پسند کریں گے۔ گھر میں بے سکونی کی کیفیت محسوس ہوگی۔

چند خواہشات پوری ہوں گی مگر آپ کی بدلتی اور بڑھتی ہوئی اُمیدوں کی وجہ سے آپ کسی بھی چیز سے مطمئن یا خوش نہ ہوں گے۔ دوستوں کے ساتھ موج مستی کرنا اور سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔

قانونی مقدمات میں آپ کا پلڑا قدرے بھاری رہے گا مگر ان کے نتائج فی الوقت نہ آئیں گے۔ مذہبی اور فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے مگر اس کے ساتھ ساتھ ان سے وابستہ بہت سے منفی خیالات بھی آپ کے ذہن میں جنم لیں گے۔ کھیل کے میدان میں غیر مستقل کارکردگی رہے گی۔ کوئی نئی سواری کار، موٹر سائیکل وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں بہتر رہے گی۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

اُمیدوں وخواہشات کی راہ میں بہت سی رکاوٹیں آئیں گی جس میں آپ اپنے بہن بھائیوں اور دوستوں کو اپنا مددگار پائیں گے۔ مگر ان کی یہ کوششیں آپ کے لیے بہت زیادہ فائدہ مند ثابت نہ ہوں گی۔

تعلیمی میدان میں آپ قدرے بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ بشرطیکہ سکون اور ٹھنڈے مزاج سے تعلیم پر توجہ دیں، کیونکہ جتنی زیادہ آپ ٹینشن لیں گے، اتنا آپ کی کارکردگی پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔

آپ کا مزاج اکثر گرم رہے گا جس کی وجہ سے آپ کے لڑائی جھگڑوں اور مخالفوں میں اضافہ ہوگا۔ شریک حیات بھی جلد غصے میں آجایا کرے گی جس کی وجہ سے آپسی کشیدگیاں بڑھنے کی توقع ہے۔

کاروباری حالات زیادہ بہتر نہ رہیں گے خصوصاً شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ساتھ اَن بَن متوقع ہے اور وہ پیسے کے معاملے میں دھوکہ بھی دے سکتا ہے۔

# برج ثور

| | |
|---|---|
| برج ثور کا عرصہ حکومت | 21اپریل تا20 مئی |
| برج ثور کا منسوبی کوکب | زہرہ |
| برج ثور کے منسوبی حروف | ب، و |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9-6-3 |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

**یکم جنوری تا29 فروری**

یہ وقت آپ کے لیے انتہائی خوش قسمت وقت ثابت ہوگا۔ بہت سے رکے ہوئے کام حل ہوتے جائیں گے اور ساتھ دینے والے دوست اور ساتھی ملیں گے۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جن کی ترقی کی فائل کافی دیر سے رُکی ہوئی ہے، رواں عرصے میں اُس پر دوبارہ نظر ثانی کی جائے گی، اور ترقی کے امکانات پہلے کی نسبت زیادہ ہوجائیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ البتہ شراکتی کاروبار زیادہ فائدہ مند نہ رہے گا۔

حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ سفارش کے بغیر حل نہ ہوسکیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ بیرون ملک کام یا تعلیم کے سلسلے میں جانا چاہتے ہیں تو آسانیاں پیدا ہوں گی۔ غیر نصابی سرگرمیوں اور کھیل کے میدان میں بہتر کارکردگی کے باوجود ہار کا سامنا ہوگا۔ جس کی بنیادی وجہ اپنے حریف کو کمزور سمجھنا ہوگا۔

**یکم مارچ تا21 اپریل**

بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں سے تعلقات بہتر رہیں گے، لیکن ان سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع نہیں ہے۔ بیرون ملک جانے کی کوششیں کر رہے ہیں تو اپنی کوشش کو جاری رکھیں، بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ ان دنوں میں آپ کو اپنے دشمنوں سے کوئی خطرہ نہیں ہے، بلکہ آپ ان پر حاوی رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شریک حیات گھریلو معاملات میں خاص توجہ دے گا/گی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ ان کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔

اخراجات سوچ سمجھ کر کریں تاکہ کسی سے ادھار مانگنے کی نوبت نہ آئے۔ انعامی سکیموں سے دور رہیں تو بہتر ہے کوئی بڑا انعام نکلتا نظر نہیں آتا۔ غیر ضروری مصروفیات میں وقت کا ضیاع کریں گے۔

انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گا۔ البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔ البتہ قانونی معاملات حل ہوتے ہوئے دکھائی نہیں دیتے۔

**22اپریل تا18 جون**

کاروباری حوالے سے بھی ایک اچھا وقت ہے البتہ لاپرواہی کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ محبوب/محبوبہ کے ساتھ وقتی ناراضگیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔

مالی لحاظ سے ایک بہتر اور خوش قسمت وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو ترقی ملنے یا بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ بے روزگار افراد کو بھی بہتر نوکری مل جائے گی۔

گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا۔ البتہ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی تلخ کلامی ہوسکتی ہے۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہوجائیں گے۔ صحت بہتر رہے گی۔ ساس کا رویہ بھی قدرے بہتر رہے گا۔ فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ قانونی

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

معاملات میں آپ کو کامیابی ملنے کی توقع ہے۔

ہر کام کو ناپ تول کر کیا کریں گے۔ غیر ضروری اور بے مقصد گفتگو سے پرہیز کریں گے۔ البتہ بعض اوقات لوگوں پر جلد اعتبار بھی کر لیا کریں گے جو آپ کے لیے نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ تحریری دستاویزات وغیرہ پر دستخط کرنے سے قبل اسے کم از کم دو دفعہ لازمی پڑھ لیں۔

زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ وہ لوگ جو اپنا مکان بنانے کی کوشش میں تھے۔ اس عرصے میں کوئی بہتر وسیلہ بن جائے گا۔

**19 جون تا 18 اگست**

روزمرہ زندگی میں آپ کافی ہوشیار و چالاک ثابت ہوں گے۔ ہر مسئلے کا بہتر حل پیش کر سکیں گے مگر تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی زیادہ بہتر نہ رہے گی۔ مذہب سے متعلق عجیب و غریب سوالات آپ کے ذہن میں گردش کیا کریں گے۔ قانونی مقدمات میں آپ کو شکست کا سامنا متوقع ہے۔

صحت پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ صحت اچانک خراب ہو سکتی ہے خصوصاً سفر کے دوران ضروری ادویات لازمی ساتھ رکھیں۔ انعامی سکیموں میں بڑا انعام نکلنا مشکل ہے لہٰذا ان میں پیسہ لگا کر ضائع نہ کریں۔ فضول اخراجات میں کافی اضافہ ہوگا جس سے آپ کی جمع پونجی خرچ ہونے کا خدشہ ہے۔

بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں گی۔ نیز قریبی رشتے داروں سے تعلقات خراب بھی ہو سکتے ہیں۔ ہمسایوں اور کرایہ داروں سے بھی جھگڑا متوقع ہے۔

ملازموں کی وجہ سے کوئی قیمتی چیز ٹوٹنے یا کسی قسم کا نقصان ہونے کا خدشہ ہے۔ وہ لوگ جو ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں فی الوقت ان کی قابلیت کے مطابق نوکری ملنا مشکل ہے۔ بیرون ملک جانے کے لیے کی گئی کوششوں کا بھی کوئی مثبت نتیجہ نہ نکلے گا۔

**19 اگست تا 31 اگست**

اُمیدوں خواہشات کی تکمیل کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ اگر آپ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے مستقل مزاجی سے محنت کریں تو آپ کو اپنی راہ میں بہت سے ایسے ساتھی اور رشتے دار ملیں گے جو آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت ہے۔ اس عرصہ میں لوگوں کے ساتھ بات چیت اور تعلقات کا ایک نیا سلسلہ شروع ہوگا۔

وہ افراد جو بانڈ نمبر، لاٹری وغیرہ کے شوقین ہیں یا کھیلتے ہیں۔ رواں دنوں میں کھیلیں تو آپ بڑا انعام حاصل کرنے میں کامیاب رہیں گے۔ نمبروں کے سلسلے میں آپ ادارے کی کتب سے بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ وہ افراد جو مستقل بیماری کا شکار ہیں ان کی صحت کی طرف سے کی گئی لاپرواہی آپ کو مزید پریشانی میں مبتلا کر سکتی ہے۔ شادی بیاہ اور تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ محبوب کے ساتھ وقتی طور پر کشیدگیاں جنم لے سکتی ہیں۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 17-22-23-27 | 4-12-25 |
| فروری | 13-19-23-24 | 1-8-21-27 |
| مارچ | 12-17-21 | 7-19-25 |
| اپریل | 8-13-18 | 3-15-16-22-30 |
| مئی | 5-10-11-15 | 13-19-27 |
| جون | 2-7-11-12-29 | 9-15-24 |
| جولائی | 4-9-26 | 6-7-13-21 |
| اگست | 1-5-23-28 | 3-9-17-30 |
| ستمبر | 1-2-19-24-29 | 5-16-26-27 |
| اکتوبر | 16-21-22-26 | 3-11-24-30 |
| نومبر | 13-18-22-23 | 7-8-20-26 |
| دسمبر | 10-15-19-20 | 5-17-23 |

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

اس عرصے میں آپ تھوڑے سست الوجود واقع ہوں گے اور غلط سمت میں کوشش کرنے کے ساتھ ساتھ دوسرے لوگوں اور دوسروں کے کاموں میں دلچسپی لینے اور اپنی مداخلت ظاہر کریں گے۔ خواہ مخواہ مختلف کاموں میں اپنے آپ کو اُلجھا دیا کریں گے۔ کسی بھی منصوبے یا کام کو پایہ تکمیل تک پہنچانا آپ کے لیے تقریباً ناممکن ہی ہوگا۔ لہٰذا غیر ضروری کاموں میں خود کو نہ اُلجھائیں اور اپنے ضروری اور اہم کاموں کو ہی پورا کرنے کے طرف توجہ دیں۔ صحت لاپرواہی کی وجہ سے خراب ہو سکتی ہی نیز موج مستی کے دوران گہری چوٹ لگنے یا زخم ہونے کا بھی خدشہ ہے۔

مالی حالات تھوڑے اونچ نیچ کا شکار رہیں گے اور اس کی اہم وجہ آپ کی لاپرواہی اور دوسروں کو بغیر سوچے سمجھے قرض دینا ہوگا۔ آپ کا قیمتی سامان چوری ہونے یا کسی قیمتی چیز کو نقصان پہنچنے کا خدشہ ہے۔ جس کی وجہ سے وقتی طور پر مالی تناؤ پیدا ہوسکتا ہے۔

کاروباری حالات قدرے بہتر رہیں گے البتہ اپنے کاموں میں تھوڑی تیزی پیدا کریں اور کسی مسئلے پر بہت زیادہ سوچ و بچار کرنا آپ کو درست فیصلے سے ہٹا دے گا لہٰذا فیصلے جلد لینے کی کوشش کریں۔ عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جو بے روزگار ہیں انہیں اس عرصے میں ملازمت ملنے کے امکانات ہیں، البتہ خاطر خواہ آمدن یا خواہشات کے مطابق آمدن ملنا مشکل ہے۔

اُمیدیں و خواہشات تو بہت سی پیدا ہوں گی، مگر آپ درحقیقت انہیں پورا کرنے کے لیے اتنی تگ و دو نہ کریں گے جتنی درکار ہے۔ بچوں کی وجہ سے مسائل میں اضافہ ہوگا۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں بہتر کارکردگی نہ دکھا پائیں گے۔ کھیل کے دوران بھی چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔ سفر یا سیر و تفریح کے دوران معدے سے متعلق امراض سے واسطہ پڑسکتا ہے۔

بڑے بہن بھائیوں، دوستوں اور خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔ انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں، ورنہ نقصان اُٹھائیں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ والدین کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ وراثتی معاملات حل ہوتے دکھائی نہیں دیتے۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کے نتائج اچھے نہ آئیں گے، البتہ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کے نتائج قدرے بہتر رہیں گے۔ کھیل کے میدان میں کارکردگی بہتر رہے گی۔ موج مستی اور سیر و تفریح کرنا پسند کریں گے۔

قانونی معاملات میں ناکامی کا سامنا ہوگا۔ اپنی اُمیدوں و خواہشات کی تکمیل کے لیے آپ کو بہت زیادہ محنت اور تگ و دو کرنا پڑے گی۔ البتہ کئی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کامیاب بھی ہو جائیں گے۔ آپ کا مزاج اکثر سخت رہے گا۔

یہ وقت بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا نہیں۔ وہ لوگ جو بیرون ملک سفر پر جانے کی کوششیں کر رہے ہیں انہیں کوئی مثبت اشارے ملتے نظر نہ آئیں گے، بلکہ صرف پیسے کا ضیاع ہوگا۔ اس عرصے میں ہرگز کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔

گھریلو ماحول اکثر خراب رہے گا۔ دشمنوں میں اضافہ ہوگا۔ لوگ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں کریں گے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔

فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔ والدہ سے بھی ڈانٹ پڑے گی۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

اس عرصے میں صحت کا خاص خیال رکھیں۔ لاپرواہی اور بے جا کھانا کھانے کی وجہ سے وقتی طور پر صحت کے مسائل سے واسطہ پڑسکتا ہے۔

مالی لحاظ سے ایک اچھا وقت ہے خصوصاً کاروباری افراد کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ معاشرے میں عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔

ڈرائیونگ احتیاط سے کریں حادثے کا خدشہ ہے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ اکثر چھوٹی چھوٹی باتوں پر ناراضگی ہو جایا کرے گی۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے وابستہ خواہشات پوری نہ ہوں گی۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے البتہ فضول اخراجات کی وجہ سے مالی تنگی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ کاروباری حالات بھی بہتر رہیں گے، البتہ ملازم پر کام نہ چھوڑیں بلکہ خود ہر کام کی جانچ پڑتال کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

اس عرصے میں صحت کا خاص خیال رکھیں، لاپرواہی کی وجہ سے چوٹ لگنے اور صحت مزید خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ لمبے سفر کے دوران صحت خراب ہوسکتی ہے یا کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے، لہٰذا احتیاط برتیں اور ضروری ادویات پاس رکھیں۔ عزیز و اقارب اور ہمسایوں کے ساتھ بھی لڑائی جھگڑا ہوسکتا ہے۔

گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا البتہ شریک حیات کی صحت خراب ہوسکتی ہے اور ان کے مزاج میں چڑچڑاپن رہے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی خراب رہے گی۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے کی گئی کوششوں میں ناکامی ہوگی۔

# برج جوزا

| | |
|---|---|
| برج جوزا کا عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
| برج جوزا کا منسوبی کوکب | عطارد |
| برج جوزا کے منسوبی حروف | ک، ق |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9-5-1 |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

### یکم جنوری تا 29 فروری

گھروالوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے نیز شادی بیاہ اور اسی طرح کی دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ رواں عرصے میں حل نہ ہوسکیں گے۔

مالی لحاظ سے قدرے مناسب وقت ہے خصوصاً ملازمت پیشہ افراد کے لیے وہ لوگ جو کسی بہتر نوکری کی تلاش میں تھے۔ اس عرصے میں مل جائے گی۔ کاروباری معاملات میں آپ اپنی لاپرواہی کی وجہ سے نقصان اٹھاسکتے ہیں۔ اس عرصے میں کوئی بھی نیا کاروبار شروع نہ کریں ورنہ خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ پہلے سے بیمار لوگ جلد صحت یاب ہوجائیں گے۔

### یکم مارچ تا 21 اپریل

یہ ہفتہ نکاح، منگنی کے حوالے سے نحس ہے۔ آپ عدالتی معاملات میں التواء پیدا کرنے کی کوشش کریں، فائدہ میں رہیں گے۔ شریک حیات سے وابستہ خواہشات پوری نہ ہوسکیں گی۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ آپ کی اکثر اُمیدیں پوری ہوتی نظر آرہی ہیں، لیکن اس کے لیے آپ کو لوگوں کے ساتھ اپنے معاملات بہتر رکھنے ہوں گے۔

اس عرصے میں آپ اکثر کسی نہ کسی مسئلے میں الجھے رہیں گے جس کی وجہ سے کاروبار کو پورا وقت اور دھیان نہ دے پائیں گے۔ جو آپ کی آمدن میں کمی کا باعث بنے گا۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ساتھ بدمزگی پیدا ہوسکتی ہے۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہرشعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

### 22 اپریل تا 18 جون

تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک اچھا وقت ہے وہ لوگ جو بیرون ملک جانا چاہتے ہیں ان کے لیے آسانیاں پیدا ہونگی۔ فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ کوئی نئی سواری خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خریدلیں بہتر وقت ہے۔ تعلیم اور کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی کافی نمایاں رہے گی۔

اُمیدوں وخواہشات کی تکمیل کے حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ بشرطیکہ آپ اپنے فیصلوں میں جلدی کا عنصر لے کر آئیں۔ آپ کے فیصلوں میں سستی اور حد سے زیادہ سوچ وبچار آپ کے معاملات کو خراب کرنے اور ذہنی ٹینشن میں مبتلا کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔

گھریلو ماحول قدرے ناخوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی بدمزگی پیدا ہوسکتی ہے۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہوجائیں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئیگی۔ محبوب/محبوبہ کے ساتھ تحائف کا تبادلہ ہوگا۔

### 19 جون تا 18 اگست

وراثتی معاملات مزید خراب ہوتے دکھائی دیں گے، دستاویزات وغیرہ پر دستخط کرتے وقت اسے اچھی طرح پڑھ لیں غلطی کے امکانات ہیں۔ گفتگو کے دوران الفاظ کا چناؤ خوب سوچ سمجھ کر کریں ورنہ کسی سے ایسا وعدہ کرلیں گے جو بعد میں پورا نہ کرسکیں گے۔ محبوب/محبوبہ کے ساتھ تعلقات وقتی طور پر

خراب ہو سکتے ہیں۔ اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے تگ ودو تو بہت کریں گے مگر منزل پر پہنچنا قدرے ناممکن سا محسوس ہوتا ہے۔

ذاتی طور پر کافی پریشان اور اُلجھنوں کا شکار رہیں گے مزاج میں بدمزگی رہے گی کسی بھی اہم مسئلے کا جلد اور بہتر حل نکالنا آپ کے لیے مشکل ہو گا نیز چھوٹے چھوٹے مسائل کو آپ کو پہاڑ کی طرح معلوم ہوں گے اور یہی وجہ ہے کہ آپ اکثر کسی نہ کسی وجہ سے پریشان رہیں گے۔ نیز آپ کا اپنے مقاصد کے حصول کے لیے غلط سمت میں کوشش کرنا آپ کو ناکامی کی طرف لے جائے گا۔ نیز بہت سے اُمیدیں وخواہشات بھی ادھوری رہ جائیں گی۔ لہٰذا آپ کے لیے مشورہ ہے کہ ان حالات میں دوستوں سے یا والد سے مشورہ لیں وہ زیادہ بہتر رائے دیں گے جس سے آپ کو فائدہ ہوگا۔

یہ وقت مالی لحاظ سے آپ کے لیے تناؤ بھرا رہے گا۔ اخراجات کا تناسب آمدن سے بڑھ جائے گا اور آپ کی جمع پونجی بھی خرچ ہو سکتی ہے۔ ذاتی کاروبار، شراکتی کاروبار کی نسبت قدرے بہتر رہے گا۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان ہو سکتا ہے۔

**9 اگست تا 31 اگست**

کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ آمدن میں اضافہ ہوگا اور اخراجات بھی بڑے ناپ تول کر کیا کریں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے بھی قدرے بہتر وقت ہے۔ بے روزگار افراد کو بھی نوکری ملنے کے امکانات ہیں۔ مگر فی الحال ملنے والی نوکری ان کی قابلیت کے مطابق نہ ہوگی۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔

جنس مخالف اور اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ یہ لوگ آپ کے لیے مسائل پیدا کرنے کا باعث بن سکتے ہیں۔ البتہ دوستوں کے ساتھ تعلق اور حلقے میں وسعت کا امکان

ہے۔ یہ وقت آپ کے رُکے ہوئے کاموں اور مفادات کے حصول کے لیے مددگار ثابت ہوگا۔ اس کے علاوہ آپ کی قوت برداشت اور ذہانت کو مختلف جگہ پر آزمایا جائے گا۔ آپ کو اپنی صحت کے بارے میں والدہ سے اچھا مشورہ ملے گا۔ کھیل کے میدان میں آپ کو کامیابی کا حصول ممکن ہے۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت کے حوالے سے اچھا وقت نہیں۔

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں، انعام نکلنا مشکل ہے۔ رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا، ممکن ہے رشتے داروں اور دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح کے بہت سے منصوبے بنیں لیکن ان میں سے زیادہ تر منصوبے صرف منصوبوں کی حد تک ہی رہ جائیں گے۔ کھیل کے میدان میں کوئی خاص کارکردگی نہ دکھا پائیں گے۔

یہ عرصہ آپ کے لیے غیر متوقع طور پر پیدا ہونے والی مشکلات کو ظاہر کر رہا ہے۔ شریک حیات کا مزاج اکثر خراب رہا کرے گا۔ محبوب کے ساتھ بھی اَن بَن متوقع ہے۔ البتہ وہ لوگ جن کی ایک سے زائد شادیاں ہیں ان کی اپنی دوسری شریک حیات کی طرف دلچسپی بڑھے گی۔ ساس کے ساتھ تعلقات کشیدہ رہیں گے۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کے نتائج بہتر آئیں گے۔ کھیل کے میدانوں میں آپ کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔

کاروباری سرگرمیاں تھوڑی ٹھنڈی نظر آئیں گی، جس کی بڑی وجہ آپ کی سست روی اور کاموں کو کل پر چھوڑنا بھی ہوگا۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے مزاج میں چڑچڑاپن محسوس کریں گے۔ اس کی رائے پر عمل کرنا یا اس کے سر پر کام چھوڑنا زیادہ نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔

اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو اپنے قوت بازو پر انحصار کرنا پڑے گا۔ ساس کا مزاج اکثر روکھا سا رہے گا۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 2-16-20-25-29-30 | 7-14 |
| فروری | 12-16-17-21-26 | 3-10 |
| مارچ | 11-15-19-24 | 2-9-29 |
| اپریل | 7-11-15-16-20 | 5-25 |
| مئی | 4-8-13-17 | 2-22-30 |
| جون | 1-5-6-9-14-28 | 19-26 |
| جولائی | 2-6-7-11-25-29-30 | 16-17-23 |
| اگست | 3-7-22-26-30 | 12-19-20 |
| ستمبر | 4-18-22-26-27 | 9-16 |
| اکتوبر | 1-15-19-24-28-29 | 6-7-13 |
| نومبر | 12-16-20-25 | 2-3-10-30 |
| دسمبر | 9-13-17-22 | 7-27 |

قانونی معاملات میں التواء کا عنصر آئے گا۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

اس عرصے میں آپ کو محتاط رہنے اور خواہ مخواہ دوسروں کے مسائل میں کودنے سے گریز رکھنا چاہیے۔ دشمنوں اور مخالفوں میں اضافہ ہوگا۔ لڑائی جھگڑوں سے دور رہیں تو بہتر ہے، ورنہ آپ کو چوٹ لگنے یا کوئی اور حادثہ پیش آنے کا امکان ہے۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں، ورنہ واپس لینا مشکل ہو جائے اور اگر کسی کو قرض دیا ہوا تھا تو اس عرصے میں واپس ملنا آسان نہ ہوگا۔

عاشق/معشوق کے ساتھ اَن بن ہو سکتی ہے۔ انٹر لیول تک کے طالب علموں کی کارکردگی اچھی نہ رہے گی۔ کھیل کے میدان میں کارکردگی خراب رہے گی۔ فیصلوں کو جذبات یا غصے میں آ کر کرنے کی بجائے دماغ سے لیں۔

اس عرصے میں رسک لینے والے معاملات سے دور رہیں تو بہتر ہے ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ نیز انعامی سکیموں میں بھی نقصان متوقع ہے۔ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات اچھے نہ ہوں گے۔ اس عرصے میں کسی بھی قسم کی کوئی سواری جیسے کار، موٹر سائیکل وغیرہ نہ خریدیں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

کاروباری حالات قدرے بہتر رہیں گے، البتہ کوئی بڑا منافع ہوتا نظر نہیں آتا۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے مالی نقصان متوقع ہے۔

گھریلو ماحول بہتر رہے گا۔ البتہ شریک حیات کی وجہ سے اخراجات میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ ساس کے ساتھ مجموعی طور پر تعلقات بہتر رہیں گے، البتہ بعض اوقات تھوڑی اَن بن ہو سکتی ہے۔ بہو کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

ایک خوشگوار وقت ہے۔ اس عرصے میں سیر و تفریح پر جانا اور موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ نئے نئے دوست بنائیں گے۔ جنس مخالف کی طرف دلچسپی بڑھے گی۔ اور جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔

وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں بہتر ساتھی مل جائے گا۔ محبت کا اظہار کرنا چاہتے ہیں تو اس کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔

> ## گانا اور سر
>
> وہ جو گلے میں سوز و ساز پیدا کرنے کے خواہش مند ہیں ان کو نیلا اوپل لاکٹ کی شکل میں عین گلے کے ساتھ رکھ کر استعمال کرنا چاہیے۔ اس کو آواز میں سوز اور سُر کے ساتھ تال میل پیدا کرنے والا فطری جوہر مانا گیا ہے۔

مالی لحاظ سے تھوڑا بے پرواہ رہیں گے اور اکثر بغیر سوچے سمجھے خرچ کر دیا کریں گے۔ رسک لینا پسند کریں گے۔ اور اس میں کافی حد تک کامیابی بھی ملے گی۔ تعلیم کے ساتھ ساتھ غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور عمدہ کارکردگی دکھائیں گے۔ فلاحی کاموں میں حصہ لینا اور دوسروں کی مدد کر کے دلی خوشی ملے گی۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

اُمیدوں و خواہشات کی راہ میں بہت سی رکاوٹیں آئیں گی۔ آپ کے اندر قوت ارادی کا مادہ تو بہت زیادہ ہوگا۔ مگر آپ کے لیے ان مشکلات کو عبور کرنا تقریباً ناممکن رہے گا۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ کی کارکردگی زیادہ اچھی نہ رہے گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی کارکردگی میں قدرے بہتری آئے گی۔

کھانے پینے میں احتیاط سے کام لیں۔ کھانے کی زیادتی یا کوئی مضر صحت چیز کھانے کی وجہ سے بیمار ہو سکتے ہیں۔ کھیل کے دوران چوٹ لگنے کا خطرہ ہے۔ ملازمین کی وجہ سے مالی نقصان ہو سکتا ہے۔ روپے پیسے کے معاملات میں کسی پر اعتبار نہ کریں۔ لوگ آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کریں گے۔ ملازمت پیشہ افراد زیادہ مالی مشکلات میں گھرے نظر آئیں گے۔ انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں کامیابی کی کوئی توقع نہیں۔

رشتے داروں سے ملنا جلنا بڑھے گا اور تعلقات میں بہتری آئے گی البتہ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ لڑائی جھگڑا ہو سکتا ہے۔ گفتگو کے دوران الفاظ کا استعمال سوچ سمجھ کر کریں ورنہ زبان سے ادا کیے گئے نازیبا الفاظ آپ کے لیے مشکلات بھی پیدا کر سکتے ہیں۔

قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا قدرے بھاری رہے گا مگر وراثتی معاملات مزید پیچیدہ ہوتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔

# برج سرطان

| | |
|---|---|
| برج سرطان کا عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
| برج سرطان کا منسوبی کوکب | قمر |
| برج سرطان کے منسوبی حروف | ح، ہ |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 2-6-8 |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | موتی، ہیرا، مرجان |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

**یکم جنوری تا 29 فروری**

اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ ودو کریں گے اور اس میں کافی حد تک کامیاب بھی رہیں گے۔ آپ کی کامیابیوں اور خواہشات کی تکمیل میں آپ کے دوست واحباب ایک اہم کردار ادا کریں گے۔

رشتے داروں سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ بیرون ملک روزگار یا تعلیم کے حوالے سے جانا چاہتے ہیں تو فی الحال اس میں رکاوٹیں آئیں گی۔ فلاحی کاموں سے تھوڑا اجتناب ہی کریں گے۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت خراب ہوسکتی ہے۔

قرضہ لینا چاہتے ہیں یا لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو اس عرصے میں مل جائے گا۔ نیز اس سلسلے میں اپنے خاندان کے لوگوں سے بھی رابطہ ضرور کریں، ان کی طرف سے بھی کسی نہ کسی طرح کی مدد مل جائے گی۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ضرورت کے مطابق رہے گی۔ نیز اگر نتائج کو لے کر پریشان ہیں تو آپ کے نتائج بہتر آئیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہوجائے گی۔

**یکم مارچ تا 21 اپریل**

آپ کے غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔ آپ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کے لیے کوششیں کریں گے لیکن کامیابی نہ مل سکے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے ساتھ کام کرنے والے افراد کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ اس عرصہ میں صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار ہوسکتے ہیں۔ لمبے سفر پر جاتے وقت احتیاطی ادویات ساتھ رکھیں ضرورت پڑسکتی ہے۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت نہیں۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں قدرے زیادہ دلچسپی لیں گے۔

قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ہمسایوں اور کرایہ داروں کے ساتھ وقتی طور پر اَن بن متوقع ہے۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ البتہ جن کی ایک سے زائد شادیاں ہیں ان کی اپنی دوسری شریک حیات کے ساتھ بدمزگی متوقع ہے۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہرشعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

**22 اپریل تا 18 جون**

کاروباری حوالے سے کسی پر بھروسہ نہ کریں اور کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے لہٰذا کاروبار پر زیادہ سے زیادہ توجہ اور وقت دینے کی ضرورت ہے تاکہ زیادہ سے زیادہ منافع کما سکیں۔ قانونی کاروائیوں کا فی الوقت کوئی حل نکلتا نظر نہیں آتا۔ وہ لوگ جو شریک حیات کی تلاش میں ہیں انھیں فی الوقت کوئی اچھا رشتہ ملنا مشکل ہے۔

آمدن کے حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ مگر بڑھتے ہوئے فضول اخراجات کی وجہ سے کچھ بچا پانا مشکل ہوگا۔ دوسروں کے معاملات میں خواہ مخواہ کی دخل اندازی سے گریز کریں۔ ورنہ آپ نقصان اٹھائیں گے۔ اکثر کام بنتے بنتے بگڑ جایا کریں گے۔ اس عرصے میں حسب

توفیق زیادہ سے زیادہ گندم کا صدقہ دیں۔ تعلیم کی طرف عدم دلچسپی کارکردگی پر برے اثرات مرتب کرے گی۔

چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ اکثر معاملات کشیدہ ہو جایا کریں گے۔ لمبے سفر پر جاتے وقت ضروری ادویات ساتھ رکھیں۔ اس عرصے میں کوئی بھی نئی سواری جیسے کار، موٹر سائیکل وغیرہ نہ خریدیں ورنہ نقصان کا سودا ہوگا۔

## 19 جون تا 18 اگست

اس عرصے میں آپ کے مخالفین اور دشمنوں میں اضافہ ہوگا اور وہ آپ کے کیریئر اور شہرت کو نشانہ بنا سکتے ہیں۔ گھریلو ماحول بھی اکثر ناخوشگوار رہے گا۔ شریک حیات کا مزاج اچانک خراب ہو جایا کرے گا۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں فی الحال کوئی بہتر جیون ساتھی ملنا مشکل ہے۔

اس عرصے میں اپنے گاہکوں پر خصوصی توجہ دیں کیونکہ وہ آپ سے اکثر غیر مطمئن نظر آئیں گے جس کی وجہ سے کاروبار متاثر ہوسکتا ہے۔

اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو دوسروں پر انحصار کرنے کی بجائے اپنی قوت بازو سے کام لیں تو انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

تعلیمی میدان میں بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ سیر و تفریح پر جانا موج مستی کرنا اور میوزک سننا پسند کریں گے۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے کی گئی کوششوں کے بہتر نتائج نکلیں گے۔

## 19 اگست تا 31 اگست

صحت کی طرف سے لاپرواہی برتے جانے کا بھرپور امکان ہے۔ اولاد یا یار دوستوں کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ البتہ اخراجات میں قابو پانے کی خواہش پوری ہوتی نظر نہیں آتی۔ عدالت میں کیس چل رہا ہے تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہونے کے بہت زیادہ امکانات ہیں۔ رواں دنوں میں آپ منفی پہلوؤں کی بجائے مثبت پہلوؤں سے سوچیں اور دیکھیں گے۔ شادی بیاہ، میوزک اور شاعری کی محفل میں جانا ہوگا۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور آپس میں رومانیت کا عنصر بڑھے گا۔ منگنی و نکاح کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ بیرون ملک تجارت یا تعلیم کے سلسلے میں جانا چاہتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ و دو کریں گے۔

ملازمت پیشہ افراد کو فی الحال محتاط سے چلنا چاہیے۔ ان کے اپنے ساتھ کام کرنے والے ملازمین ان کے خلاف افواہیں گردش کرنے میں اہم کردار ادا کر سکتے ہیں۔ اس عرصے میں رشتے داروں کے ساتھ بھی اَن بن متوقع ہے۔

## یکم ستمبر تا 31 اکتوبر

مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے۔ خصوصاً کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ البتہ تجارت کے شعبے سے وابستہ لوگوں کو نقصان ہوسکتا ہے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع ہے مگر رقم کو جلد خرچ کر دیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد ہر وقت کسی نہ کسی مسئلے میں الجھے رہیں گے۔

اُمیدوں و خواہشات کی راہ میں بہت سے دشمن میٹھی چھری کی طرح آپ کے سامنے کھڑے رہیں گے جس کی وجہ سے آپ کی خواہشات پوری نہ ہوسکیں گی۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے وابستہ اُمیدیں پوری نہ ہوں گی۔ رشتے داروں اور ہمسایوں کے ساتھ لڑائی جھگڑا متوقع ہے۔ خصوصاً ماں کی طرف سے بننے والی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات زیادہ خراب ہوسکتے ہیں۔

مختلف طرح کے کھانے کھانا اور دعوتوں پر جانا پسند کریں گے۔ وہ

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 17-22-23-27 | 2-9-16-29-30 |
| فروری | 13-19-23-24 | 6-12-26 |
| مارچ | 12-17-21 | 4-11-24 |
| اپریل | 8-13-18 | 1-7-20-28 |
| مئی | 5-10-11-15 | 4-17-25 |
| جون | 2-7-11-12-29 | 1-14-21-22-28 |
| جولائی | 4-9-26 | 11-19-25 |
| اگست | 1-5-23-28 | 7-15-22 |
| ستمبر | 1-2-19-24-29 | 4-12-18 |
| اکتوبر | 16-21-22-26 | 1-9-15-28-29 |
| نومبر | 13-18-22-23 | 5-12-25 |
| دسمبر | 10-15-19-20 | 2-3-9-22-29 |

لوگ جن کی ایک سے زائد شادیاں ہیں ان کی اپنی دوسری شریک حیات کے ساتھ اَن بن ہوگی۔ قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہوگا۔ دوسروں کی نصیحتوں پر عمل کرنے کی بجائے والد سے لیا گیا مشورہ زیادہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

اس عرصے میں لوگوں پر زیادہ اعتبار نہ کریں ورنہ دھوکہ ہوگا۔ دوسروں پر پیسہ خرچ کریں گے۔ کاروباری حالات اکثر خراب رہیں گے۔ شراکتی کاروبار سے کوئی بڑی اور اچھی آمدن متوقع ہے۔

اپنی عزت وشہرت کا خود خیال رکھیں، لوگ آپ کو بدنام کرنے کی کوشش کریں گے۔ نوکری پیشہ افراد کی ترقی کی راہ میں رکاوٹیں آئیں گی۔

بچوں کے ساتھ وقت گزارنا اور سیر وتفریح کرنا پسند کریں گے۔ تعلیمی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں حصہ لیں تو بھی بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

اُمیدوں وخواہشات کی تکمیل کے لیے بہت زیادہ محنت اور حوصلہ کی ضرورت ہے۔ رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے۔

شریک حیات کے ساتھ اکثر بدمزگی پیدا ہوجایا کرے گی۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات کشیدہ رہیں گے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں گے۔ صاف ستھری اور اچھی خوراک کھانا پسند کریں گے۔ آپ کی زیادہ تر توجہ گھر پر ہوگی۔ گھریلو ماحول کو بہتر بنانے اور آپسی کشیدگیاں ختم کرنے میں اہم کردار ادا کریں گے۔

وہ لوگ جو نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر نوکری ملنے کی اُمید ہے۔ مالی لحاظ سے بھی ایک اچھا وقت ہے مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم اگر واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں کوشش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ واپس مل جائے گی۔ زمین جائیداد کی خرید وفروخت کے حوالے سے بھی منافع بخش وقت ہے۔ کاروباری افراد کو کاروبار پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے ورنہ ان کی عدم دلچسپی اور ملازموں پر کام چھوڑنے کی عادت کی بنا پر نقصان اور آمدن میں کمی آنے کی توقع ہے۔

گھر کی تزئین وآرائش پر اخراجات ہوں گے۔ دوسروں کو

## مجربات خالد

یہ کتاب ان روحانی اعمال اور نقوش پر مشتمل ہے جو خالد اسحاق راٹھور کے ذاتی تجربے پر پورے اترے ہیں۔ یہ کتاب ایسے اعمال لیے ہوئے ہے جن کو استعمال کرنے کے لیے عملیات کے میدان میں زیادہ مہارت یا تجربے کی ضرورت نہیں ہے۔ قریباً تمام اعمال آسان اور عام فہم ہیں۔ اپنی افادیت کے حوالے سے یہ کتاب اس درجہ معتبر ہے کہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ عملیات کے علم سے نابلد افراد سے لے کر ماہرین عملیات تک کے لیے یہ زود اثر اور کامیاب اعمال لیے ہوئے ہے۔ جن کا مستند ہونا صاحب کتاب کے نام سے ظاہر ہے۔

مشورے دینا پسند کریں گے۔ خود اعتمادی کا عنصر کافی بڑھا ہوا ہوگا۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

مالی لحاظ سے قدرے بہتر وقت ہے البتہ چند غلط فیصلوں کی وجہ سے کاروبار میں نقصان کا خدشہ ہے۔ انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں بڑا انعام نکلنا مشکل ہے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس مل سکتا ہے، البتہ آپ کو سخت رویہ اپنانا ہوگا۔

گھریلو ماحول اکثر ناخوشگوار رہے گا اور چھوٹی چھوٹی باتوں پر لڑائی جھگڑا ہوجایا کرے گا۔ بچوں کی طرف پوری توجہ نہ دیں گے۔ جس سے ان کی اخلاقیات پر منفی اثرات مرتب ہوں گے۔

گفتگو کرنا اور لذیز کھانے کھانا آپ کا پسندیدہ مشغلہ رہے گا۔ وراثتی معاملات کو بہتر طریقے سے حل کرنے کی کوشش کریں، انشاء اللہ کوئی بہتر حل نکل آئے گا۔ کسی کے ساتھ حد سے زیادہ نرمی سے یا مزاق میں بات نہ کریں ورنہ وہ آپ کی عزت میں کمی کا باعث بن سکتا ہے۔

انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں فی الحال کوئی بہتر جیون ساتھی ملنا مشکل ہے۔ اس عرصے میں جنس مخالف کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔

# برج اسد

| | |
|---|---|
| برج اسد کا عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
| برج اسد کا منسوبی کوکب | شمس |
| برج اسد کا منسوبی حرف | م |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 1-5-6-9 |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |

**یکم جنوری تا 29 فروری**

مالی لحاظ سے ایک اچھا اور خوش قسمت وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کی ترقی رکی ہوئی تھی تو اس عرصے میں ترقی ہو جائے گی وہ لوگ جو بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں ان کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں نسبتاً بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے ہونے والے منافع میں بھی اضافہ ہوگا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اگر ان سے وابستہ کوئی کام ہیں تو ان سے نرمی سے پیش آئیں، آپ کا کام ہو جائے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ آپ کی اُمید کے مطابق حل نہ ہو سکیں گے۔ خاندانی یا ذاتی زمین ہے تو اس سے حاصل ہونے والی آمدن میں کمی واقع ہو گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ معاشرے میں آپ کی عزت بڑھے گی۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔

**یکم مارچ تا 21 اپریل**

آپ کی آسان ذرائع سے پیسے کمانے کی خواہش رواں دنوں میں پوری نہ ہو سکے گی۔ اس حوالے سے اگر آپ کوشش کرتے ہیں تو آپ کو نقصان کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ ہمسایوں کے ساتھ آپ کی بول چال بند رہے گی۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ عرصہ مناسب رہے گا البتہ شراکتی کاروبار کے حوالے سے نقصان دہ وقت ہے۔ اندرون ملک سفر کے دوران سامان چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر تسلی بخش رہے گی۔ دوستوں اور محبوب کے ساتھ وقتی طور پر کشیدگیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ دوسروں کی رائے کو اہمیت نہ دیا کریں گے اور اپنے آپ کو ہی عقل کل سمجھا کریں گے جس کی وجہ سے غلط فیصلے لیں گے۔ بچوں کے حوالے سے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔

**22 اپریل تا 18 جون**

اس عرصے میں آپ کے اندر رومانیت اور پیار و محبت کے عناصر بڑھتے ہوئے دکھائی دے رہے ہیں۔ جنس مخالف میں دلچسپی بڑھے گی۔ دوسرے لوگوں کے ساتھ بھی جلد گھل مل جایا کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں مضبوطی اور بہتری آئے گی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں ایک اچھا ساتھی مل جائے گا۔ سیر و تفریح پر جانا پسند کریں گے۔ کھیل کے میدان میں آپ نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

یہ عرصہ مالی لحاظ سے تنگی کو ظاہر کر رہا ہے۔ اسی عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔ امیدوں و خواہشات کی تکمیل میں بہت سی رکاوٹیں پیدا ہوں گی مگر آپ ہر مشکل کا ہمت اور ڈٹ کر مقابلہ کرنے والے ہوں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے اور ایک دوسرے سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ البتہ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ اکثر اَن بَن ہو جایا کرے گی۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان ہو سکتا ہے۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک اچھا وقت ہے۔ قانونی مقدمات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔ البتہ وراثتی معاملات حل ہوتے دکھائی نہیں دیتے۔

صحت قدرے بہتر رہے گی اور پہلے سے بیمار لوگ بھی اب صحت یاب ہو جائیں گے۔ تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی کافی بہتر رہے گی۔ تعلیمی حوالے سے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں آسانیاں پیدا ہوں گی۔ مذہبی اور فلاحی کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔

**19 جون تا 18 اگست**

مالی لحاظ سے قدرے ایک بہتر وقت ہے کسی کو دیا ہوا قرض بھی واپس ملنے کی توقع ہے۔ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی زیادہ اچھی نہ رہے گی۔ بیرون ملک جانے کے لیے کی گئی کوششوں کے بہتر نتائج نہ نکلیں گے اور اگر بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے کوئی اُمید وابستہ تھی تو وہ بھی ٹوٹتی نظر آئے گی۔

کوئی قیمتی چیز ٹوٹنے یا گم ہونے کا خدشہ ہے ملازموں کی وجہ سے بھی مالی نقصان ہو سکتا ہے نیز ملازموں پر ہرگز اعتبار نہ کریں وہ آپ کو دھوکہ دے سکتے ہیں۔

بے مقصد گفتگو اور باتوں میں دوسرے لوگوں سے الجھ جایا کریں گے جس سے صرف وقت کا ضیاع اور ذہنی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔ ہر معاملے میں اپنی رائے دینے سے گریز کریں۔ گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ کوئی بھی اہم فیصلہ لینے سے پہلے والد صاحب سے مشاورت کرلیں تو بہتر مشورہ مل جائے گا۔

**19 اگست تا 31 اگست**

مالی حوالے سے تھوڑی تنگی کا سامنا ہو سکتا ہے ممکن ہے کہ آپ کو ادھار لینے کی ضرورت پڑ جائے۔ اگر کسی کو قرض دیا ہوا تھا تو اس عرصے میں کوشش کریں کچھ رقم ضرور مل جائے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلنے والے افراد کو چاہیے کہ رواں دنوں میں اس کام سے دور رہنے کی کوشش کریں، کیونکہ آپ کو اس سے فائدہ ہونے کی اُمید نظر نہیں آتی۔

گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ بے مقصد محفلوں میں جانے اور سیر و تفریح پر خرچ کرنے سے اجتناب ہی کیا کریں گے۔ معاشرے میں عزت بڑھے گی۔ البتہ نئے نئے دوست بنانا پسند نہ کریں گے۔ جنس مخالف کے ساتھ وقتی طور پر ان بن متوقع ہو سکتی ہے۔

## پُراعتماد گفتگو

ہر انسان کے لیے اس کو لاحق تکلیف ہی سب سے زیادہ دردناک ہوتی ہے۔ وہ جن کی زبان فرفر چلتی ہے شاید ان کے لیے یہ بات اہم نہ ہو لیکن جن پر کسی دوسرے سے بات کرنا یا اپنا مطلب بیان کرنا عذاب بن جاتا ہے ان کو اس تکلیف سے نجات کا راستہ ایک صورت میں مل سکتا ہے اور وہ ہے کامیابی اور دولت کے کوکب سے منسوب جواہر ''پکھراج''۔ لیکن صرف وہ پکھراج اس مرض میں مفید رہے گا جو اپنے اندر نیلے رنگ کی شعاعیں لیے ہوئے ہو۔ یعنی نیلا رنگ کھلا کھلا اور دیکھنے میں خوبصورت ہو، بند قسم کا مفید نہ ہے۔ بے رنگ یا دیگر رنگ کا اس مقصد کے لیے کام نہ کرے گا۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-16-20-25 | 4-12 |
| فروری | 3-12-16-17-21 | 1-8-27 |
| مارچ | 2-11-15-19-29 | 7-25 |
| اپریل | 7-11-15-16-25 | 3-22-30 |
| مئی | 4-8-13-22 | 19-27 |
| جون | 1-5-6-9-19-28 | 15-24 |
| جولائی | 2-6-7-16-17-25-29-30 | 13-21 |
| اگست | 3-12-22-26-30 | 9-17 |
| ستمبر | 9-18-22-26-27 | 5-16 |
| اکتوبر | 6-7-15-19-24 | 3-11-30 |
| نومبر | 2-3-12-16-20-30 | 7-8-26 |
| دسمبر | 9-13-17-27 | 5-23 |

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

یہ عرصہ آپ کے لیے مالی مشکلات لے کر آرہا ہے۔ عیاشی اور سیر و تفریح میں پیسے کا ضیاع زیادہ ہوگا۔ کاروباری حالات اونچ نیچ کا شکار رہیں گے۔ اپنی عزت و شہرت کا خود خیال رکھیں، خصوصاً اپنے سے چھوٹوں کے ساتھ بھی بات چیت کرتے وقت محتاط رہیں، ورنہ ان کی وجہ سے عزت و وقار

میں فرق پڑسکتا ہے۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ وہ لوگ جو دوسری شادی کرنا چاہتے ہیں ان کو اس عرصے میں بہتر ساتھی مل جائے گا۔ بچوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔

لوگوں کے ساتھ توقعات لگانا بے فائدہ ہے۔ آپ کو اپنے قوت بازو پر یقین رکھنا ہوگا۔ عزیز و اقارب کے ساتھ وقتی ناراضگی پیدا ہوسکتی ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کے لیے بہتر وقت ہے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی ناقص رہے گی۔ پرسکون نیند نہیں آیا کرے گی۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

مالی حالات میں قدرے بہتری آئے گی مگر آمدن اور اخراجات میں توازن پیدا کرنا آپ کے لیے قدرے مشکل ہوگا۔ اخراجات کا تناسب آمدن سے بڑھا رہے گا۔ صحت کے مسائل سے واسطہ پڑسکتا ہے جس کی وجہ سے بھی اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ دشمنوں میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جن کی دو شادیاں ہیں ان کی اپنی دوسری شریک حیات کے ساتھ اَن بَن ہوسکتی ہے۔

چھوٹے بہن بھائیوں، ہمسایوں اور کرایہ داروں کے ساتھ اَن بن ہوسکتی ہے۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت نہیں ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے مسائل میں اضافہ ہوگا۔ آپ کا مزاج اکثر سخت رہے گا۔ ملازمین پر ڈانٹ ڈپٹ زیادہ کریں گے۔ کوئی قیمتی چیز گم ہونے یا ٹوٹنے کا خطرہ ہے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

صحت کے حوالے تھوڑا لاپرواہ رہیں گے جس کی وجہ سے بیماریوں میں اضافہ ہوگا۔ نا چاہتے ہوئے بھی اخراجات بڑھتے جائیں گے۔

اُمیدوں و خواہشات کی تکمیل کے لیے کوشاں رہیں گے اور اس عرصے میں بہت سی خواہشات پوری ہوتی ہوئی بھی معلوم ہوتی ہیں۔ دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ نئے دوست بنانا خصوصاً جنس مخالف کی طرف توجہ بڑھتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔

منگنی و نکاح کے حوالے سے اچھا وقت ہے وہ لوگ جو اپنے پیار کا اظہار کرنا چاہتے ہیں یا اپنے لیے جیون ساتھی کی تلاش میں ہیں تو انہیں اس عرصے میں کامیابی ملے گی۔ البتہ دوسری شادی کے لیے موزوں وقت



نہیں۔

بیرون ملک سفر کے حوالے سے پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم تعلیم پر پوری طرح سے توجہ نہ دیں گے۔ کھیل کے میدانوں میں قدرے بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

اس عرصے میں کوئی بھی قیمتی چیز نہ خریدیں ورنہ نقصان کا سودا کریں گے۔ وہ لوگ جو نئے گھر کی تلاش میں ہیں فی الوقت اچھا گھر ملنا انتہائی مشکل ہے۔ لمبے سفر کے دوران احتیاطی سامان ساتھ رکھیں۔

یہ وقت آپ کے لیے غیر متوقع مشکلات اور آپ کی خواہشات میں رکاوٹیں لے کر آرہا ہے۔ البتہ مضبوط قوت ارادی اور دوستوں سے مشاورت کے ذریعے اپنے مسائل پر قابو پانے اور خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کافی حد تک کامیاب رہیں گے۔

طبیعت میں رومانیت کا عنصر رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ غیر شادی شدہ لوگ زیادہ وقت دوستوں میں گزاریں گے خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ۔ قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات قدرے کشیدہ ہی رہیں گے۔ نیز آپ سے حسد کی وجہ سے آپ کو کسی معاملے میں بہتر راہنمائی بھی نہ دے سکیں گے۔ انٹرلیول کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ بے روزگار افراد کو فی الوقت بہتر نوکری ملنا مشکل ہے۔

# برج سنبلہ

| | |
|---|---|
| برج سنبلہ کا عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
| برج سنبلہ کا منسوبی کوکب | عطارد |
| برج سنبلہ کے حروف | پ، غ |
| برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 3-5-6 |
| برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم جنوری تا 29 فروری

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ اُستاد اور روحانی بزرگ سے ملاقات کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ کاروبار سے وابستہ افراد تجارت کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو یہ آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے۔ ملازمین سے وابستہ کام کے حل میں دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو ملتا نظر نہیں آ رہا۔ قانونی نوعیت کے در پیش مسائل ہیں تو ان کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور ایک دوسرے کی مدد کر کے دلی خوشی محسوس ہوگی۔ دوستوں کے ساتھ موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ جنس مخالف کے ساتھ اکثر کسی نہ کسی بات پر ناراضگی پیدا ہو جایا کرے گی۔ بیرون ملک سفر پر جانا چاہتے ہیں تو کوشش کریں کامیابی کی توقع ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔ گاہکوں کے ساتھ آپ کے رویہ اچھا نہ ہوگا جس کی وجہ سے آمدن متاثر ہوگی۔

## یکم مارچ تا 21 اپریل

رواں دنوں میں شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ نیز شریک حیات کی وجہ سے پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔ گھریلو ماحول اکثر ناخوشگوار رہے گا۔ رواں عرصہ میں سواری اور زمین کی خرید و فروخت کرنا نقصان دہ رہے گا۔

کاروباری حوالے سے اچھا وقت نہیں آمدن میں کمی متوقع ہے۔ گاہکوں کے ساتھ بھی اَن بن ہو جایا کرے گی۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے مسائل میں اضافہ ہوگا۔

بیرون ملک مقیم رشتے داروں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ تعلیمی میدان میں بہتر کارکردگی دکھائیں گے۔ کھیل کے میدانوں میں بھی کافی نمایاں رہیں گے البتہ بحیثیت کپتان پوری ذمہ داری نبھانا ناممکن ہوگا۔ قانونی مقدمات کا فی الحال کوئی حل نکلتا نظر نہیں آتا۔

## 22 اپریل تا 18 جون

مالی لحاظ سے مجموعی طور پر ایک خوش قسمت وقت ہے مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ وہ لوگ جو بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ کاروبار سے متعلقہ لوگوں کے لیے تھوڑا کٹھن وقت ثابت ہو سکتا ہے۔ انہیں اپنے کام میں مزید محنت اور مستقل مزاجی کی ضرورت ہے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے فائدہ ہوگا۔ اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے نیز تھوڑا کنجوسی کا مادہ بھی آپ میں موجود رہے گا۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ زمین کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت ہے آپ کو فائدہ ہوگا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کے امکانات ہیں۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہت اچھے نہ رہیں گے آپسی اختلافات میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جو شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر شریک حیات ملنا مشکل ہے۔ اپنی عزت کا خود خیال کریں

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

لوگ آپ کو بدنام کرنے کی کوشش کریں گے۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات اکثر خراب ہی رہیں گے۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہوں گے۔ سیر وتفریح پر جانا اور موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔

**19 جون تا 18 اگست**

یہ عرصہ آپ کے لیے مختلف طرح کے مسائل اور پریشانیاں لے کر آرہا ہے۔ فیصلہ کرنے کی صلاحیت میں کمی آئے گی۔ نیز کسی بھی مسئلے کا بہتر حل نکالنا قدرے مشکل ہوگا جس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ آپ کو اکثر ایک سے زائد راستے تو نظر آئیں گے مگر یہ فیصلہ نہ کرسکیں گے کہ کون سا راستہ آپ کو منزلِ مقصود یا آپ کی خواہشات کی تکمیل تک پہنچائے گا۔ دوستوں اور محبت کرنے والوں کے ساتھ وقتی ناراضگی ہوسکتی ہے۔

مالی تناؤ کا شکار رہیں گے کاروبار میں مکمل توجہ نہ دے سکیں گے۔ اُدھار میں لین دین کرتے وقت محتاط رہیں آپ کے ساتھ دھوکہ ہوسکتا ہے۔ دینی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کے بہتر نتائج آئیں گے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے مایوس کن ہی رہے گی۔ بچوں کی وجہ سے پریشانی میں اضافہ ہوگا۔ ان کی صحت خراب ہوسکتی ہے نیز بعض اوقات کسی دوسرے کا غصہ بچوں پر بھی اتار دیا کریں گے۔

**19 اگست تا 31 اگست**

اس عرصے میں آپ کا مزاج اکثر خوشگوار رہا کرے گا۔ لوگوں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ اپنے سے بڑے لوگوں کی محفلوں میں بیٹھنا اور گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔ سیر وتفریح کے بھی بہت سے مواقع ملیں گے۔ رشتے داروں اور بہن بھائیوں کے ساتھ کوئی اُن بن تھی تو اب تعلقات میں بہتری آجائے گی۔ البتہ ساس کے ساتھ حالات وقتی طور پر کشیدہ ہوسکتے ہیں۔

وہ افراد جو وراثتی معاملات کو لے کر پریشان ہیں ان کی پریشانی رواں دنوں میں دور ہوتی نظر آرہی ہے۔ انہیں وراثتی معاملات کو حل کرنے کا موقع ملے گا۔ وہ حضرات جو نیا شراکتی کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں ان کو چاہیے کہ رواں دنوں میں کرلیں۔ کاروبار اور شریک کار آپ کے لیے مالی فائدہ لے کر آئیں گے۔ گھر میں مہمانوں کی آمد ورفت بڑھے گی۔ بہت سے نئے لوگ ملیں گے جو آگے چل کر آپ کے دوست بن جائیں گے۔

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

یہ عرصہ آپ کے لیے کچھ پریشان کن اور مشکل ثابت ہوگا۔ بہتر فیصلہ نہ لے سکیں گے۔ دوسرے لوگوں کے مشورے بھی زیادہ بہتر ثابت نہ ہوں گے۔ لہٰذا کوئی بھی اہم فیصلہ اس عرصے میں نہ لیں۔ وراثتی معاملات قدرے مثبت سمت چلتے نظر آئیں گے۔ ہمسایوں کے ساتھ لڑائی جھگڑا متوقع ہے۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 17-22-23-27 | 7-14-20 |
| فروری | 13-19-23-24 | 3-10-16-17 |
| مارچ | 12-17-21 | 2-9-15-29 |
| اپریل | 8-13-18 | 5-11-25 |
| مئی | 5-10-11-15 | 2-8-22-30 |
| جون | 2-7-11-12-29 | 5-6-19-26 |
| جولائی | 4-9-26 | 2-16-17-23-29-30 |
| اگست | 1-5-23-28 | 12-19-20-26 |
| ستمبر | 1-2-19-24-29 | 9-16-22 |
| اکتوبر | 16-21-22-26 | 6-7-13-19 |
| نومبر | 13-18-22-23 | 2-3-10-16-30 |
| دسمبر | 10-15-19-20 | 7-13-27 |

وہ لوگ جو بیرون ملک جانے کی کوشش کررہے تھے، ان کے معاملات فی الحال التواء کا شکار ہوجائیں گے۔ بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت نہیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعملوں کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔

مالی لحاظ سے اونچ نیچ رہے گی، البتہ سوچ سمجھ کر خرچ کریں تو مالی تنگی کا شکار نہ ہوں گے۔ اکثر وبیشتر شریک حیات کا مزاج اچانک ہی بگڑ جایا کرے گا۔ وہ لوگ جن کے رشتے کی بات چل رہی تھی اس میں رکاوٹ آسکتی ہے۔

گھر میں اکثر بے سکونی کی کیفیت رہے گی اور معمولی معمولی باتوں پر اَن بن اور اختلافات پیدا ہوں گے۔ والدہ اور ساس کے ساتھ بھی اَن بن متوقع ہے۔ کاروبار آپ کی سُستی کی وجہ سے متاثر ہوگا۔ البتہ شراکتی کاروبار

میں شریک کار کی وجہ سے مالی فائدہ متوقع ہے۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہوں گے۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

اس عرصے میں آپ کا مزاج نرم اور پیار بھرا ہوگا مگر محبوب کے ساتھ تعلقات اکثر خراب ہی رہیں گے۔ نیز اپنے دوست واحباب پر اخراجات بھی بڑھیں گے۔

مالی حالات خراب رہیں گے۔ اُدھار لینے کی بھی نوبت آسکتی ہے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنا آسان نہ ہوگا۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔

شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت ہے۔ وراثتی معاملات حل ہوتے دکھائی نہیں دیتے۔ اس عرصے میں کوئی بھی رسکی کام نہ کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے بھی نقصان ہوگا۔

بچوں کی وجہ سے پریشانیوں میں اضافہ ہوگا، نیز سیر وتفریح اور بچوں وجہ سے اخراجات بڑھیں گے۔ انٹرلیول تک طالب علموں کی کارکردگی کافی خراب رہے گی، البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کے نتائج اچھے آئیں گے۔ کھیل کے میدان میں بھی آپ عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ نہ کرسکیں گے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

یہ عرصہ آپ کی غیر مستقل مزاجی کو ظاہر کررہا ہے۔ جس کی وجہ سے آپ خود ہی اپنی خواہشات کو ترک کرتے جائیں گے۔ معاملات کو غیر سنجیدہ انداز میں لیں گے۔ مالی معاملات بھی اونچ نیچ کا شکار رہیں گے کسی کو قرض دینے کی وجہ سے اپنے مالی حالات میں تناؤ پیدا ہوسکتا ہے۔

مختلف طرح کے کھانے کھانا پسند کریں گے۔ صحت قدرے بہتر رہے گی۔ اگر کسی جگہ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے تو جلد اکتا جایا کریں گے۔

بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں تو اس عرصے میں مل جائے گی۔ معاشرے میں عزت و وقار بڑھے گا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے کوئی بڑا فائدہ ہوتا ہوا محسوس نہیں ہوتا۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے بہتر وقت ہے مالی فائدہ ہوگا۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**



گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا البتہ وراثتی معاملات مزید خراب ہوتے ہوئے دکھائی دے رہے ہیں۔ بچوں کی صحت کا خاص خیال رکھیں وہ بیمار ہوسکتے ہیں۔ اس عرصے میں لمبے سفر پر جاتے وقت خود ڈرائیونگ نہ کریں ورنہ حادثے کا امکان ہے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ کی کارکردگی اچھی نہ رہے گی۔ جس کی بنیادی وجہ آپ کا غیر ضروری جذباتی پن، غلط سمت اور دوسروں کو کمزور سمجھنا ہوگا۔

آپ کا اندازِ گفتگو جھگڑالو نوعیت کا ہوگا۔ نازیبا الفاظ کا استعمال کریں گے۔ زیادہ تر جھگڑے روپے پیسے کے اوپر ہوں گے۔ دوست واحباب سے بھی گفتگو کرتے وقت سوچ سمجھ کر بولیں، ورنہ غلط الفاظ کے استعمال اور جلدی میں کیا گیا وعدہ آپ کے لیے مسائل کھڑے کرے گا۔

انعامی سکیموں اور سیر وتفریح میں پیسے کا ضیاع کریں گے۔ ذاتی کاروبار قدرے بہتر رہے گا البتہ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے۔ اُمیدوں و خواہشات کی راہ میں حائل رکاوٹوں کو عبور کرنا آپ کے لیے قدرے مشکل ثابت ہوگا۔ ایسا معلوم ہوگا کہ آپ خود ہی اپنے سب سے بڑے دشمن ہیں اور بے وجہ کے کاموں میں مداخلت اور لڑائی جھگڑے آپ کو اپنے مقصد اور خواہشات سے دور کرتی جائے گی۔ اعلیٰ اور حکومتی شخصیات سے وابستہ کام حل ہوجائیں گے۔ عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ بے روزگار افراد کو بھی نوکری ملنے کی توقع ہے۔ مگر تنخواہ ان کی اُمید کے مطابق نہ ہوگی۔

# برج میزان

| | |
|---|---|
| برج میزان کا عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
| برج میزان کا منسوبی کوکب | زہرہ |
| برج میزان کے منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 1-4-6-9 |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | ہیرا، موتی |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

## یکم جنوری تا 29 فروری

مالی لحاظ سے مجموعی طور پر ایک اچھا اور خوش قسمت وقت ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس میں فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ البتہ اخراجات پر ہرگز نہ قابو پائیں گے۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر زیادہ رہے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، آپ کو مل جائے گا۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔

کاروباری حوالے سے قدرے بہتر وقت ہے۔ البتہ آپ کی سستی اور لاپرواہی کی وجہ سے نقصان ہونے کا خدشہ ہے۔ ملازمین پر ہرگز اعتبار نہ کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار ہو سکتے ہیں۔ قریبی رشتے داروں خصوصاً ننھیالی رشتے داروں اور چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات وقتی طور پر خراب ہو سکتے ہیں۔

## یکم مارچ تا 21 اپریل

اس ہفتے کے آغاز سے ہی آپ کے تعلقات اپنے چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں ساتھ خراب رہیں گے۔ تعلقات میں خرابی میں جتنا ہاتھ ان کا ہوگا اتنا آپ کا بھی ہوگا۔ وہ افراد جو بیرون ملک روزگار کی تلاش میں جانے کی کوششوں میں ہیں۔ ان کی راہ میں رکاوٹیں آئیں گی اور اگر چلے بھی گئے تو مستقل قیام میں رکاوٹ کے سبب واپس آنا پڑے گا۔ قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہو سکتا ہے۔ اخراجات کا تناسب آمدن سے بڑھ رہا ہے گا۔ اور ممکن ہے کہ اپنی جمع پونجی بھی خرچ کر دیں۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے مگر آپ کو قدرے سخت لہجہ اپنانا ہوگا۔

کاروباری حوالے سے قدرے بہتر وقت ہے۔ البتہ ملازمین پر ضرورت سے زیادہ اعتبار کرنا آپ کے لیے نقصان کی وجہ بن سکتا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو بہتر نوکری کی تلاش میں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑے گا۔ گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا اور گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ وہ افراد جو بلڈ پریشر اور شوگر کے مریض ہیں ان کو چاہیے کہ وہ پرہیزی خوراک لیں ورنہ طبیعت زیادہ خراب ہو سکتی ہے۔

## 22 اپریل تا 18 جون

آپ کے لیے ایک خوش قسمت وقت ہے مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے بھی فائدہ ہوگا۔ رسک لینا فائدہ مند رہے گا۔ آپ میں خود اعتمادی بڑھے گی اور بہت سے رکے ہوئے کام حل ہو جائیں گے۔ اندرون ملک تجارت کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ ہر کام مکمل دھیان اور مستقل مزاجی سے کریں گے جس کی وجہ سے آپ کامیاب ہوں گے۔ آمدن کے ساتھ ساتھ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ موج مستی کرنا اور دوستوں خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور رومانیت بڑھے گی۔ بچوں کی وجہ سے خوشی کا حصول ہوگا۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

کارکردگی اچھی نہ ہوگی البتہ انٹرلیول تک کے طالبعلم بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ قانونی معاملات کا حل نکلتا نظر نہیں آتا۔ اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ورنہ لمبے عرصے کے لیے بیمار پڑ سکتے ہیں۔ تعلیم یا روزگار سلسلے میں بیرون ملک جانے کے لیے کی گئی کوششوں میں ناکامی ہوگی۔ امیدوں وخواہشات کی راہ میں آسانیاں پیدا ہونگی۔ ملازموں پر ہرگز اعتبار نہ کریں ان کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے۔

**19 جون تا 18 اگست**

اس عرصے میں آپ کی ذہنی پریشانیوں اور ٹینشنوں میں اضافہ ہوگا۔ مسئلوں میں دیر تک الجھے رہنے اور مختلف سوچوں اور نظریات کی بنا پر فیصلہ لینے کی صلاحیت میں کمی آئے گی۔ للہٰذا کوئی بھی غلط فیصلہ لینے کی بجائے مشاورت کریں۔ بہت زیادہ لوگوں سے مشاورت ہرگز نہ کریں۔

آپ کے دشمن آپ کو نقصان پہنچانے اور گھریلو فساد ڈلوانے کے لیے مختلف سازشیں چلائیں گے۔ حتیٰ کہ آپ پر جادو و تعویذ وغیرہ بھی کروا سکتے ہیں۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں کوئی اچھا رشتہ ملنا مشکل ہے۔ شادی شدہ لوگوں کی اپنی شریک حیات کے ساتھ بدمزگی پیدا ہوسکتی ہے۔

صحت قدرے بہتر رہے گی۔ وہ لوگ جو روزگار کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ قانونی معاملات فی الحال حل ہوتے دکھائی نہیں دیتے۔ حکومتی اور اعلیٰ عہدیداروں سے منسلک کام حل نہ ہوسکیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر تسلی بخش رہے گی۔

**19 اگست تا 31 اگست**

مالی لحاظ سے قدرے ایک بہتر وقت ہے۔ کاروباری حالات میں بہتری آئے گی۔ کوئی نیا ذاتی یا شراکتی کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کرلیں فائدہ ہوگا۔ بے روزگار افراد کو بھی قدرے بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ اس عرصے میں اپنے کام کے حوالے سے کچھ لاپرواہی کا مظاہرہ کریں گے۔ جس کی وجہ سے مشکلات سے دوچار ہوسکتے ہیں۔ اس لیے بہتر یہی رہے گا کہ ٹھنڈے مزاج سے فیصلہ کریں اور اپنی غلطیوں سے سیکھیں۔ آسان ذرائع سے آمدن کی خواہش رواں دنوں میں پوری ہوگی۔ صحت کے حوالے سے بے احتیاطی بالکل مت دکھائیں۔

گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی گھر والوں کے ساتھ سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

اس عرصے میں آپ کی بہت سی امیدیں وخواہشات پوری ہوسکتی ہیں۔ بشرطیکہ آپ مستقل مزاجی سے محنت کریں۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت بھی خراب ہوسکتی ہے۔ کوئی قیمتی چیز چوری ہونے یا ٹوٹنے کی وجہ سے بھی نقصان ہوسکتا ہے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں کو دل پر لگالیا کریں گے۔ بغیر سوچے سمجھے پیسے کا ضیاع کریں گے۔ شراکتی کاروبار میں نقصان کا اندیشہ ہے۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ محبوب/محبوبہ کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔ نئے دوست بنانا خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ دوستی کرنا، سیر وتفریح پر جانا اور میوزک سننا پسند کریں گے۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-12-20-25 | 9-16 |
| فروری | 3-8-16-17-21 | 6-12 |
| مارچ | 2-7-15-19-29 | 4-11 |
| اپریل | 3-11-15-16-25-30 | 1-7-28 |
| مئی | 8-13-22-27 | 4-25 |
| جون | 5-6-9-19-24 | 1-21-22-28 |
| جولائی | 2-6-7-16-17-21-29-30 | 19-25 |
| اگست | 3-12-17-26-30 | 15-22 |
| ستمبر | 9-16-22-26-27 | 12-18 |
| اکتوبر | 6-7-11-19-24 | 9-15 |
| نومبر | 2-3-7-8-16-20-30 | 5-12 |
| دسمبر | 5-13-17-27 | 2-3-9-29 |

مذہبی فرائض کی بروقت ادائیگی نہ کیا کریں گے۔ کسی سے بھی بہت زیادہ توقعات لگانا بعد میں مایوسی کا سبب بنے گا۔ قانونی معاملات کا کوئی حتمی فیصلہ نکلتا نظر نہیں آتا اگر نکلا تو بھی آپ کے حق میں نہ ہوگا۔

انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی، البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم اور وہ طالبعلم جو تعلیم کے سلسلے میں

بیرون ملک جانے کی کوشش کر رہے ہیں اُن کے لیے مشکل وقت ہے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار ہو سکتے ہیں۔ رشتے داروں کے ساتھ وقتی ناراضگی اور اَن بن ہو سکتی ہے۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے اور اخراجات بھی خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ البتہ کاروباری حوالے سے ایک مشکل وقت ہے۔ آپ کے غلط فیصلوں کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔

اُمیدوں و خواہشات کی راہ میں رکاوٹیں آئیں گی اور بہت سی اُمیدیں صرف خواب بن کر ہی رہ جائیں گی۔ گھریلو ماحول اکثر ناخوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات اکثر خراب رہیں گے۔ اپنے سے عمر میں بڑے، بہن بھائیوں کے ساتھ بھی کشیدگیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔

زمین و جائیداد کی خرید و فروخت ہرگز نہ کریں اور نہ ہی اس عرصے میں کسی نئی سواری جیسے کار، موٹر سائیکل وغیرہ کی خرید و فروخت کریں۔

شریک حیات کا مزاج اکثر خراب رہے گا۔ دوسرے لوگوں کا آپ کے ساتھ رویہ زیادہ مخلصانہ نہ ہوگا، لہٰذا کسی پر جلد اعتبار نہ کریں۔ کچھ لوگ آپ کو بدنام کرنے کی بھی کوشش کریں گے، محتاط رہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کی اپنے افسران کے ساتھ اَن بن متوقع ہے۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

مجموعی طور پر ایک اچھا وقت ہے۔ آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کے لیے تگ و دو کرتے نظر آئیں گے۔ البتہ اپنی غیر مستقل مزاجی کی وجہ سے بہت سی خواہشات خود بخود ہی ختم ہو جائیں گی۔ کاروباری حوالے سے نئی سوچ لے کر آئیں گے اور کاروبار کی بہتری کے لیے نئے منصوبے آپ کو کامیابی کی طرف لے کر جائیں گے۔

سیر و تفریح پر جانا اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ نئے دوست بنانا اور مختلف محفلوں میں بیٹھنا پسند کریں گے۔ محبوب کے ساتھ تحائف کا تبادلہ ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ وقتی طور پر تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ ساس کا مزاج بھی آپ کے ساتھ اچھا نہ رہے گا۔ دوسری شادی کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔

تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی کافی بہتر رہے گی۔ تعلیمی حوالے سے بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ زمین و جائیداد کی

## سرطان / کینسر

کینسر یا سرطان تکلیف دہ ترین امراض میں سے ایک ہے۔ علاج کا غیر معمولی سہولتوں کے باوجود اس میں صحت یابی کے امکانات بہت زیادہ نہیں ہوتے۔ دوائی علاج کے ساتھ ساتھ اگر سرخ مرجان، پیلا پکھراج اور زمرد کو اکٹھا استعمال کریں تو مفید ثابت ہوگا۔ کوشش کریں ان کو الگ الگ انگوٹھی میں جڑانے کے بجائے تینوں پتھروں کو اکٹھا جڑوا لیں یا لاکٹ کی شکل میں استعمال کر لیں۔ پیلا پکھراج درمیان میں رکھیں۔ دائیں طرف مرجان اور بائیں طرف زمرد جڑوائیں۔

خرید و فروخت ہرگز نہ کریں۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

مالی مشکلات کا شکار رہیں گے کاروبار میں بہتری نظر نہیں آتی۔ شراکتی کاروبار زیادہ نقصان دہ ثابت ہوگا۔ نہ گھر کو صحیح طریقے سے چلا سکیں گے نہ کاروبار کو جس کی وجہ سے اکثر ذہنی ٹینشن اور پریشانیوں کا شکار رہیں گے۔

گھر سے باہر دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو بہت زیادہ تگ و دو کرنا پڑے گی۔ اگر آپ نے ہمت نہ ہاری تو انشاء اللہ کچھ خواہشات کو حقیقت کا روپ بھی دے لیں گے۔

بیرون ملک جانے کے لیے کی گئی کوششوں کے مثبت نتائج نکلیں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔ بچوں کے ساتھ وقت گزار کر خوشی محسوس کریں گے۔

اس عرصے میں کسی پر اعتبار نہ کریں اور نہ کسی سے بہت زیادہ اُمیدیں وابستہ کریں ورنہ وہ آپ کی خواہشات پر پورا نہ اترے گا۔ اور آپ کے راز افشاں کر دے گا۔

# برج عقرب

| | |
|---|---|
| برج عقرب کا عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
| برج عقرب کے منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| برج عقرب کے منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 1-2-3-8 |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم جنوری تا 29 فروری

رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا اور اگر خاندان کے لوگوں سے ناراضگی ہے تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں نسبتاً بہتری آئے گی۔ نیز وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ دوسری شادی کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں، آپ کو چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ صحت کے حوالے سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔

دوستوں سے کیے گئے وعدوں کو پورا کرنا آپ کے لیے قدرے مشکل ہوگا۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں۔ ورنہ واپسی مشکل ہے نیز بے مقصد محفلوں میں جانا اور تفریحی پروگراموں سے اجتناب کریں گے۔

## یکم مارچ تا 21 اپریل

مالی حوالے سے ایک تناؤ بھرا وقت ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ کے اخراجات میں بھی اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کے پاس اچھے رشتے آئیں گے۔ مال کی لین دین کے دوران احتیاط کریں۔ ممکن ہے آپ کے ساتھ دھوکا اور سازش کی جائے۔

آپ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کے لیے کافی کوشش کریں گے۔ لیکن پھر بھی آپ کو کوئی خاص کامیابی نہ مل پائے گی۔ دوران ڈرائیونگ اور پیدل چلتے وقت احتیاط کریں، حادثہ کا اندیشہ ہے۔

اس عرصے میں کوئی بھی رسکی کام نہ کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ شریک حیات سے مشاورت کرنا فائدہ مند رہے گا۔ لوگوں پر جلد اعتبار نہ کریں گے۔ جو آپ کے لیے بہتری ہے کیونکہ لوگ آپ کی اُمیدوں پر پورا نہ اتریں گے۔

## 22 اپریل تا 18 جون

یہ وقت مالی لحاظ سے ایک خوش قسمت وقت ہے وہ لوگ جو بے روزگار ہیں یا بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں اچھی نوکری مل جائے گی۔ وہ لوگ جو ذاتی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں بڑی سرمایہ کاری کا سوچ رہے تھے تو وہ اس عرصے میں کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ شراکتی کاروبار کے لیے بہتر وقت نہیں۔ صحت مند و توانا نظر آئیں گے اور دوسروں کے ساتھ ناراضگیاں ختم کرنے پر زور دیں گے۔

گھریلو ماحول بھی کافی خوشگوار رہے گا۔ رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ البتہ وراثتی معاملات پر تھوڑی بدمزگی پیدا ہو سکتی ہے۔

کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی مایوس کن رہے گی۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی تعلیمی کارکردگی بھی اچھی نہ ہوگی۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ انعامی سکیموں سے فائدہ ملتا نظر نہیں آتا۔ اپنی اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو مستقل مزاجی کے ساتھ ٹھنڈے دماغ سے فیصلے کرنے کی ضرورت ہے۔ جلد بازی میں لیے گئے فیصلے آپ کے لیے مسائل لے کر آئیں گے۔ پُراثر گفتگو کے ماہر ہوں گے اور لوگوں کو اپنی باتوں میں الجھانے کا ہنر جانتے ہوں گے۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

**19 جون تا 18 اگست**

زندگی کے کسی بھی معاملے میں کوئی اہم فیصلہ لینے سے پہلے مشاورت ضرور کرلیں، خصوصاً جنس مخالف اور دوستوں سے اچھا مشورہ ملنے کی توقع ہے کیونکہ آپ کا لیا گیا فیصلہ بہت زیادہ فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔

اس عرصے میں صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار ہوسکتے ہیں نیز لمبے سفر پر جاتے وقت خود ڈرائیونگ کرنے سے محتاط رہیں ورنہ حادثہ کے امکانات ہیں۔ عیاشیوں میں پیسے کا ضیاع کریں گے۔ میوزک میں دلچسپی بڑھے گی۔ سیر وتفریح پر جانا اور دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں۔ وراثتی معاملات مزید خراب صورتحال اختیار کرتے نظر آئیں گے۔ قریبی رشتے داروں اور سسرالی رشتے داروں کے ساتھ اَن بن ہوسکتی ہے۔ البتہ شریک حیات کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے اور رومانیت کا عنصر بڑھے گا۔

انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی، البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم تعلیم پر پوری توجہ نہ دے سکیں گے۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے مسائل سامنے آئیں گے۔ دشمنوں میں اضافہ ہوگا وہ آپ کو نقصان پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کرسکتے ہیں۔

**19 اگست تا 31 اگست**

انعامی سکیمیں، بانڈ، گھڑ سواری وغیرہ کے ذریعے چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔ لیکن بہت زیادہ مالیت کی گیم نہ کریں۔ آپ کو نقصان کا سامنا بھی ممکن ہے۔ مال کی لین دین کے حوالے سے محتاط رہیں اور اس حوالے سے ملازمین پر بھی زیادہ اعتبار نہ کریں۔ آپ کے ساتھ فراڈ یا دھوکہ ہوسکتا ہے۔ گھریلو ماحول پرسکون رہے گا۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے بھی معاملات میں بہتری آئے گی۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے فائدہ ملنے کی توقع ہے۔

کھیل اور تعلیم دونوں میدانوں میں بہتر کارکردگی دکھائیں

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-22-23-27 | 12-25 |
| فروری | 3-19-23-24 | 8-21 |
| مارچ | 2-17-21-29 | 7-19 |
| اپریل | 13-18-25 | 3-15-16-30 |
| مئی | 10-11-15-22 | 13-27 |
| جون | 7-11-12-19 | 9-24 |
| جولائی | 4-9-16-17 | 6-7-21 |
| اگست | 1-5-12-28 | 3-17-30 |
| ستمبر | 1-2-9-24-29 | 16-26-27 |
| اکتوبر | 6-7-21-22-26 | 11-24 |
| نومبر | 2-3-18-22-23-30 | 7-8-20 |
| دسمبر | 15-19-20-27 | 5-17 |

گے۔ تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو آسانیاں پیدا ہوں گی۔ اپنے بناؤ سنگھار اور خوبصورتی پر خصوصی توجہ دیں گے۔ اور جلد دوسروں کو اپنی شخصیت سے متاثر کریں گے۔

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

کاروباری حالات قدرے بہتر رہیں گے، البتہ کسی کو کاروبار میں مداخلت نہ کرنے دیں۔ شراکتی کاروبار کے حوالے سے بہتر وقت نہیں، شریک کار سے تنازعہ ہوسکتا ہے۔ نیز شریک کار کے غلط فیصلوں کی وجہ سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اعلیٰ اور حکومتی شخصیات سے وابستہ کام حل ہوجائیں گے۔ بے روزگار افراد کو نوکری ملنے کے امکانات ہیں۔

یہ عرصہ آپ کی دولت کے لحاظ سے لاپرواہی کو ظاہر کرتا ہے۔ عیاشی، سیر وتفریح اور جنس مخالف پر بے تحاشا فضول اخراجات ہوں گے۔ اس کے علاوہ آپ اپنے اوپر بھی کافی اخراجات کریں گے۔ محفلوں میں دلکش اور حسین نظر آنے کے لیے نت نئے کپڑے پہنیں گے اور دیگر اخراجات کریں گے۔ عاشق/معشوق اور شریک حیات پر بھی اخراجات کریں گے۔ مگر پھر بھی وہ آپ سے اتنے خوش نظر نہ آئیں گے یا آپ کی توقعات پر پورا نہ اُتریں گے اور چھوٹی چھوٹی باتوں پر آپس میں اَن بن ہوتی رہے گی۔

آپ میں سستی کا عنصر حاوی رہے گا اور آپ کی خواہش ہوگی کہ فلاں کام خود بخود ہوجائے اس طرح آپ کی خواہشات بھی اُدھوری ہی رہ جائیں گی۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ اَن بن متوقع ہے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے خراب رہے گی، نیز آپ کو چوٹ لگنے کا بھی خدشہ ہے۔ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے خراب رہے گی۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

یہ عرصہ آپ کے بڑھتے ہوئے صحت کے مسائل کو ظاہر کر رہا ہے۔ نیز آپ کے دشمنوں میں بھی اضافہ ہوگا وہ آپ کو نقصان پہنچانے کے لیے کسی بھی حد تک جاسکتے ہیں۔ اگر آپ کے جانور کو کوئی بیماری لاحق ہوتی ہے تو اسے گھریلو افراد سے دور رکھیں۔

انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ کھیل کے میدان میں بھی آپ بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، البتہ کھیل اور موج مستی کے دوران آپ کو چوٹ لگنے یا جھگڑا ہونے کے بھی امکانات ہیں۔

چھوٹے بہن بھائیوں، رشتے داروں اور کرایہ داروں کے ساتھ لڑائی جھگڑا ہوسکتا ہے۔ اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی کارکردگی خراب رہے گی۔ آپ کی سوچنے سمجھنے کی صلاحیت اور کسی مسئلے کو تمام پہلوؤں سے دیکھنے کی قوت کم ہوگی۔ لہٰذا کسی بھی اہم مسئلے میں کسی دوسرے ساتھی خصوصاً عمر میں بڑے افراد کا مشورہ زیادہ بہتر ہے۔ جنس مخالف سے مشورہ لینا بھی بہتر رہے گا۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور آپس میں پیار اور رومانس بڑھے گا۔ جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ وہ لوگ جو دوسری شادی کرنا چاہتے ہیں فی الوقت نہ کریں، کامیاب نہ رہے گی۔

قانونی معاملات میں آپ کو ناکامی کا اور مسائل کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ تجارت سے منسلک لوگوں کے لیے اچھا وقت نہیں ہے۔ کاروباری حالات کچھ خاص نہ ہوں گے۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ نیز ملازمین کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے۔ اخراجات پر قابو پانے کی کوشش کریں گے۔ مگر نا چاہتے ہوئے بھی اخراجات بڑھتے جائیں گے۔ ملازم پیشہ افراد کو قرض مانگنے کی نوبت بھی آسکتی ہے۔ رشتے داروں اور بہن بھائیوں کے ساتھ اَن بن متوقع ہے۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے کوئی اُمیدیں تھیں۔ تو وہ پوری ہوتی نظر آرہی ہیں۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں قدرے بہتری آئے گی۔

تعلیم کی طرف عدم توجہی آپ کے برے نتائج کا سبب بن سکتی ہے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں فی الوقت کوئی بہتر رشتہ ملنا ممکن نہیں۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم کا کچھ حصہ ضرور واپس مل جائے گا، مگر آپ اسے جلد ہی خرچ کر دیں گے۔ قانونی مقدمات میں آپ کو شکست کا سامنا ہوسکتا ہے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں۔ لاپرواہی کی وجہ سے لمبے عرصے کے لیے بیمار پڑ سکتے ہیں۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے البتہ فضول اخراجات کی وجہ سے مالی مشکلات کا شکار ہوسکتے ہیں۔ وہ لوگ جو اپنے لیے نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں فی الوقت کوئی مناسب نوکری ملنا مشکل ہے۔

اس عرصے میں آپ کا مزاج اکثر خراب رہے گا۔ معمولی باتوں کو خواہ مخواہ لمبا کریں گے۔ ہر بات کو منفی رُخ سے دیکھیں گے، دشمنوں میں اضافہ ہوگا۔ والدین کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے البتہ دیگر عزیز و اقارب کے ساتھ اکثر اَن بن رہا کرے گی۔

بیرون ملک جانے کے حوالے سے مسائل پیدا ہوں گے نیز بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے وابستہ توقعات پوری ہوتی دکھائی نہیں دے رہیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی خراب رہے گی۔ قانونی مقدمات میں آپ کو شکست کا سامنا ہوسکتا ہے۔ عملیات کے شعبے سے متعلقہ افراد اس عرصے میں کوئی بھی نیا چلہ شروع نہ کریں ورنہ کامیابی کا تناسب بہت کم نظر آتا ہے۔ اس عرصے میں صحت کے حوالے سے خاص محتاط رہیں بیمار پڑ سکتے ہیں۔ کسی کے ساتھ بہت زیادہ توقعات لگانا مایوسی کا سبب بن سکتا ہے۔

## حمل کا گرنا

اولاد کی خواہش ہر مرد و زن کی فطرت میں شامل ہے لیکن بہت سے لوگوں کو اس حوالے سے مسائل کا سامنا رہتا ہے۔ آپ یا آپ کے حلقہ احباب میں کوئی ایسا فرد جس کے ہاں اولاد کی پیدائش حمل کے گرنے کے باعث خواہش کی خواہش رہ گئی ہو تو لاجورد استعمال کریں۔ اس کو ''روکنے والا'' پتھر کے طور پر قدیم زمانوں میں جانا جاتا ہے اور دیگر مسائل سے بچاؤ کے ساتھ ساتھ حمل کو گرنے سے روکنے کی خصوصی قوتوں کا حامل مانا گیا ہے اور قدیم ماہرین نے اس کی اس خوبی کو بہت اہمیت دی ہے۔ لیکن فائدہ اٹھانا ہے تو پھر اصل جواہر حاصل کریں۔ نقل کا فائدہ نہیں۔

# برج قوس

| | |
|---|---|
| برج قوس کا عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
| برج قوس کا منسوبی کوکب | مشتری |
| برج قوس کا حرف | ف |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 1-3-5 |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | پکھراج، پنا، روبی |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، اتوار |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | پیلا، ہلکا زرد |

## یکم جنوری تا 29 فروری

یہ وقت آپ کے کیریئر کے حوالے سے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد اگر کسی بہتر نوکری کی تلاش میں تھے تو وہ انہیں اس عرصے میں مل جائے گی۔ ترقی رکی ہوئی تھی تو اس عرصے میں معاملات بہتر ہو جائیں گے۔ کاروباری حضرات کاروبار میں بڑی رقم لگانا چاہتے ہیں یا کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کریں کامیابی ملے گی۔

ملازمت سے وابستہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی ہوگا۔ گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ اکثر کسی نہ کسی بات کو لے کر ناراضگی پیدا ہو سکتی ہے۔

## یکم مارچ تا 21 اپریل

ملازمت پیشہ افراد کے لیے قدرے مناسب وقت ہے۔ البتہ وہ لوگ جو قدرے بہتر نوکری کی تلاش میں تھے۔ انہیں فی الحال کوئی بہتر مواقع ملتے نظر نہیں آتے۔ کاروبار سے منسلک افراد کے لیے بہتر وقت نہیں گاہکوں کے ساتھ بھی اکثر بدمزگی پیدا ہو جایا کرے گی۔ روپے پیسے کے معاملات میں کسی پر اعتبار نہ کریں گے۔ دعوت وغیرہ پر جانے کا اتفاق ہوگا اور اس وجہ سے بھی لوگوں سے تعلقات میں اضافہ ہوگا۔ ذاتی سواری کے استعمال میں احتیاط کریں۔

گھریلو ماحول قدرے ناخوشگوار رہے گا جس کی بنیادی وجہ شریک حیات کے ساتھ بگڑتے ہوئے تعلقات ہوں گے۔ ساس کے ساتھ بھی اَن بن متوقع ہے۔ اکثر بے مقصد گہری سوچوں میں گم رہا کریں گے اور وقت کا ضیاع کریں گے۔

## 22 اپریل تا 18 جون

آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ البتہ آپ کو اپنے معاملات میں صبر اور مستقل مزاجی سے محنت کرنے کی ضرورت ہے۔ آپ کے دوست واحباب آپ کی خواہشات کی تکمیل میں آپ کا بھرپور ساتھ دیں گے۔

کاروباری حوالے سے تھوڑا پریشان رہیں گے خصوصاً شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے ان بن متوقع ہے۔

مجموعی طور پر مالی لحاظ سے ایک مناسب وقت ہے۔

مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا۔

طبیعت میں رومانیت پن بڑھے گا۔ پالتو جانور بیمار تھے تو اب صحت یاب ہو جائیں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ کوئی نئی سواری خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں گے۔ البتہ اس عرصے میں زمین و جائیداد کی خرید و فروخت ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

لوگوں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔

مختلف طرح کی دعوتوں میں آپ کی شرکت رہے گی۔ روزگار کے حوالے سے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ افسران کے ساتھ وقتی طور پر سرد گرمی ہو جائے گی۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

**19 جون تا 8 اگست**

کاروبار میں غلط فیصلوں کی وجہ سے نقصان اٹھائیں گے۔ کسی سے ایسا وعدہ نہ کریں جس کو آپ پورا نہ کر سکیں نیز گفتگو کے دوران بھی غیر مہذب الفاظ کا استعمال نہ کریں۔ لوگ آپ کی جیب سے پیسہ نکلوانے کی کوشش کریں گے یہ کوشش اخراجات اور دھوکہ دہی کی صورت میں بھی ہو سکتی ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے نقصان ہوگا۔ وہ لوگ جو اپنے لیے روزگار کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں نوکری مل جائے گی مگر ان کی صلاحیت اور خواہش کے مطابق نہ ہوگی۔

گھر میں وقت گزارنا پسند کریں گے، البتہ شریک حیات کے ساتھ اکثر چھوٹی چھوٹی باتوں پر ان بن ہو جایا کرے گی، نیز ساس کا مزاج بھی کچھ اچھا نہ رہے گا۔ کھانے پینے کے معاملات میں احتیاط برتیں تو صحت اچھی رہے گی۔

آپ کی غلط حکمت عملیوں کی وجہ سے آپ کی بہت سی خواہشات ادھوری رہ جائیں گی۔ پالتو جانوروں کا خیال رکھنا پسند کریں گے۔ دوسروں کی نصیحتوں پر کوئی کان نہ دھریں گے اور اپنی مرضی کرنا پسند کریں گے۔ بچوں کی وجہ سے مسائل میں اضافہ ہوگا۔

**9 اگست تا 31 اگست**

مالی لحاظ سے ایک بہتر وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ البتہ ذاتی کاروبار کرنے والے لوگ اپنی لاپرواہی کی وجہ سے اپنا مالی نقصان کروائیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش پر خصوصی توجہ دیں گے۔ گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔ البتہ شریک حیات کے ساتھ اختلاف رائے ہو سکتا ہے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں فی الحال کوئی اچھا رشتہ ملتا نظر نہیں آتا۔ والدین کی صحت کی طرف دھیان دیں۔ خاص طور پر ان کو ذہنی پریشانیوں سے دور رکھنے کی کوشش کریں۔

کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ ہر کام بڑا ناپ تول کر کیا کریں گے۔ اخراجات میں کمی آئے گی۔ حکومتی اور اعلیٰ افسران سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔

**یکم ستمبر تا 31 اکتوبر**

اس عرصے میں آپ کافی سست نظر آئیں گے۔ اکثر کاموں کو ادھورا ہی چھوڑ دیا کریں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کام پر پوری توجہ نہ دیں گے جس کی وجہ سے ان کی افسران سے بدمزگی پیدا ہو سکتی ہے۔ اگر ترقی کے امکانات تھے تو ترقی اچانک رُک سکتی ہے۔ کاروبار پر پوری توجہ نہ دیں گے جس کی وجہ سے کاروبار متاثر ہوگا۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 2-7-12-16-25-29-30 | 14-20 |
| فروری | 3-8-12-21-26 | 10-16-17 |
| مارچ | 2-7-11-19-24-29 | 9-15 |
| اپریل | 3-7-15-16-20-25-30 | 5-11 |
| مئی | 4-13-17-22-27 | 2-8-30 |
| جون | 1-9-14-19-24-28 | 5-6-26 |
| جولائی | 6-7-11-16-17-21-25 | 2-23-29-30 |
| اگست | 3-7-12-17-22-30 | 19-20-26 |
| ستمبر | 4-9-16-18-26-27 | 16-22 |
| اکتوبر | 1-6-7-11-15-24-28-29 | 13-19 |
| نومبر | 2-3-7-8-12-20-25-30 | 10-16 |
| دسمبر | 5-9-17-22-27 | 7-13 |

رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ سیر و تفریح کے حوالے سے بیرون شہر بھی جانے کا موقع مل سکتا ہے۔ محبوب / محبوبہ کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور ان کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔ قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں کی وجہ سے فائدہ ملنے کی توقع ہے۔

شریک حیات کے ساتھ اکثر ناراضگی ہو جایا کرے گی۔ ساس کا رویہ بھی اچھا نہ ہو گا۔ بچوں کی وجہ سے خوشیوں کا حصول ہوگا۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت خراب ہو سکتی ہے۔

عملی کاموں کی بجائے خیالی پروگراموں اور سوچوں میں رہیں گے۔ اسی وجہ سے آپ کی اُمیدیں و خواہشات ادھوری ہی رہ جائیں گی۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ نئے دوست بنانا اور میوزک سننا اچھا لگے گا۔

**یکم نومبر تا 17 نومبر**

یہ عرصہ مالی لحاظ سے آپ کے لیے تنگی کا باعث بنے گا۔ کسی سے

اُدھار مانگنے کی نوبت بھی آسکتی ہے۔اگر کسی کو قرض دیا ہوا تھا تو واپس ملنا مشکل ہوگا۔

کاروباری حالات قدرے بہتر رہیں گے البتہ کاروبار میں مزید پیسہ نہ لگائیں ورنہ رقم پھنس جائے گی۔عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔اعلیٰ افسران اور حکومتی عہدیداروں سے منسلک کام حل ہو جائیں گے۔مگر ممکن ہے آپ اس کے لیے غلط راہ اختیار کریں۔

انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی اچھی نہ رہے گی اور اگر تعلیمی حوالے سے بیرون ملک جانا چاہتے تھے تو اس میں بھی رکاوٹیں آئیں گی۔انٹرلیول تک کے طالبعلموں کے نتائج بہتر آئیں گے۔کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی زیادہ اچھی نہ رہے گی اور اگر پیسہ یا کوئی شرط لگا کر کھیلیں گے تو اس میں ہار کا سامنا ہوگا۔

گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔البتہ بچوں کے ساتھ آپ کا مزاج تھوڑا تلخ رہے گا۔صحت بھی پہلے سے قدرے بہتر ہو جائے گی۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

اُمیدوں وخواہشات کی تکمیل کے حوالے سے ایک اچھا وقت ہے بشرطیکہ آپ مستقل مزاجی سے محنت کرتے رہیں۔پیسہ کمائیں گے مگر اس کے جمع کرنے کی خواہش نہ ہوگی اور نہ جمع ہو سکے گا۔کوئی آپ سے ادھار مانگے گا تو جلد اس کی مدد کر دیا کریں گے۔شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔انہیں اس عرصے میں بہتر شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔

آپ کا انداز بیان بہت کمزور ہوگا کسی کو اپنی باتوں سے متاثر کرنا آپ کے لیے قدرے مشکل امر ہوگا۔لوگوں سے کیے گئے وعدے پورے نہ کرسکیں گے۔کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔سیر وتفریح اور ورزش کرنا پسند نہ کریں گے اور جلد تھکاوٹ طاری ہو جایا کرے گی۔معاملات کو آرام اور سست روی سے کرنے کے قائل ہوں گے اور عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ ملنا جلنا پسند کریں گے۔اچھے اچھے خواب آئیں گے جن کی تعبیر بھی اچھی ہوگی۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔قانونی مقدمات میں آپ کا پلڑا قدرے بھاری رہے گا مگر وراثتی معاملات لڑائی



جھگڑے کی صورت اختیار کرتے جائیں گے۔رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا اور آپسی تعلقات میں بہتری آئے گی البتہ بڑے، بہن بھائیوں کی طرف سے بعض اوقات سخت الفاظ سننے کو مل سکتے ہیں۔بیرون ملک جانے کے حوالے سے کچھ آسانیاں پیدا ہوں گی۔

انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی کوئی خاص متاثر کن نہ رہے گی۔البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم بہتر کارکردگی دکھائیں گے۔دوران گفتگو نازیبا الفاظ کا استعمال کر سکتے ہیں لہٰذا احتیاط برتیں۔آپ کے مخالفین آپ کی راہ میں کانٹے بچھاتے نظر آرہے ہیں لہٰذا آپ کو اپنی خواہشات کے حصول کے لیے کافی تگ ودو کرنے کی ضرورت ہے۔

مالی حالات کچھ زیادہ اچھے نہ رہیں گے جو کچھ کمائیں گے سب خرچ کر دیں گے ممکن ہے کہ قرض لینے کی بھی نوبت آجائے۔انعامی سکیموں سے دور رہیں، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان ہوگا۔بچوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔

# برج جدی

| | |
|---|---|
| برج جدی کا عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
| برج جدی کا منسوبی کوکب | زحل |
| برج جدی کے منسوبی حروف | خ، ج، گ |
| برج جدی والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 5-6-8 |
| برج جدی والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | نیلم، ہیرا |
| برج جدی والوں کے لیے خوش قسمت دن | بدھ، جمعہ، ہفتہ |
| برج جدی والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | نیلا، سفید، سبز |

### یکم جنوری تا 29 فروری

اس عرصے میں آپ کا مزاج کافی خوشگوار رہا کرے گا۔ انجان لوگوں میں بھی جلد گھل مل جایا کریں گے۔ جنس مخالف میں دلچسپی بڑھے گی۔ کھیل کے میدان میں بھی عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

معاشرے میں عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اولاد اور شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ شادی بیاہ اور منگنی کے لیے اچھا وقت ہے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں تھے اس عرصے میں ان کی تلاش ختم ہو جائے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ قانونی معاملات میں آپ کو کامیابی ملے گی۔ تعلیم یا روزگار کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو اس میں آسانیاں پیدا ہوں گی۔ دوستوں کے ساتھ موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ مذہب کی طرف دلچسپی بڑھے گی۔

### یکم مارچ تا 21 اپریل

مالی حالات میں کافی اتار چڑھاؤ رہے گا۔ پیسہ ہاتھ میں زیادہ دیر نہ ٹھہرے گا۔ بغیر سوچے سمجھے اخراجات کر دیا کریں گے۔ آسان ذرائع سے آمدنی حاصل کرنے والوں کو اس ہفتہ میں حسب منشاء فائدہ نہ ہو سکے گا۔ تعلیم کی طرف عدم دلچسپی رہے گی جس کی بنیادی وجہ سیر و تفریح و کھیل کود میں وقت کا ضیاع ہوگا۔ جنس مخالف کی طرف توجہ بڑھے گی اور اس کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔ آپس میں تحائف کا تبادلہ بھی ہوگا۔

رشتے داروں اور ہمسایوں کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے کوئی توقع تھی تو مایوسی کا سامنا ہوگا۔ فلاحی کاموں میں حصہ لینے سے اجتناب کریں گے اور دوسروں کے بارے میں بھی منفی خیالات کا اظہار کریں گے۔

### 22 اپریل تا 18 جون

مگر جو کچھ کمائیں گے وہ سب خرچ کر دیں گے اور کچھ بچا پانا مشکل ہوگا۔ کاروباری حالات بھی قدرے بہتر رہیں گے البتہ ملازمت پیشہ افراد کچھ مالی پریشانی کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں۔

آپ کے مخالفین اور بعض ساتھ کام کرنے والے لوگ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بناتے نظر آ رہے ہیں۔ لہٰذا محتاط رہیں اور کسی کو بھی کوئی ایسا موقع نہ دیں جس سے وہ فائدہ اٹھا سکے۔ قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہوگا۔ کرایہ داروں اور ہمسایوں کے ساتھ اَن بن متوقع ہے۔ بات زیادہ لمبی کرنے کے عادی ہوں گے اور دوران گفتگو غیر مہذب الفاظ کا استعمال عام کریں گے۔

ہر چیز کو تنقیدی اور منفی نظر سے دیکھا کریں گے۔ نیز جلد کسی پر اعتبار نہ کریں گے۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت خراب ہو سکتی ہے۔ بیرون ملک جانے کے لیے کی گئی کوششوں کے کوئی بہتر نتائج نکلتے نظر نہیں آتے۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

### 19 جون تا 18 اگست

یہ وقت آپ کی طبیعت میں بے چینی کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ اکثر

کسی نہ کسی سوچوں میں گم رہا کریں گے قوت فیصلہ میں کمی آئے گی۔ دوسروں کے ساتھ خواہ مخواہ لڑائی کرلیا کریں گے۔ دوست اور رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور ان کے ساتھ سیر و تفریح پر جانے کا بھی موقع ملے گا۔ سیر و تفریح کے حوالے سے بیرون شہر سفر کا بھی موقع مل سکتا ہے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ کاروباری حوالے سے اچھا وقت نہیں آپ کی غلط حکمت عملیوں کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا۔ قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔ گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔ بچوں کے ساتھ پیار و محبت بڑھے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔

### 9 اگست تا 31 اگست

اس عرصے میں بہت سی اُمیدیں و خواہشات پیدا ہوں گی۔ اگر آپ مستقل مزاجی اور مضبوط قوت ارادی سے محنت کریں تو اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کافی حد تک کامیاب رہیں گے۔ اس میں آپ کے دوست واحباب بھی مددگار ثابت ہوں گے۔

ملازمت پیشہ افراد کے لیے بھی یہ وقت اچھا ثابت نہ ہوگا۔ رواں دنوں میں اکثر اوقات برے خواب و خیالات آئیں گے۔ آپ کو محتاط رہنے کی ضرورت ہے، کیونکہ خفیہ دشمنوں کی آپ کے خلاف سازشیں زوروں پر ہوں گی۔

وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر شریک حیات مل جائے گی۔ البتہ دوسری شادی کے حوالے سے موزوں وقت نہیں۔ کوئی دوست، محبوب یا شریک حیات ناراض تھی تو اب تعلقات میں بہتری آجائے گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔

### یکم ستمبر تا 31 اکتوبر

مزاج میں سستی اور لاپرواہی کا عنصر رہے گا۔ آمدنی قدرے مناسب رہے گی، البتہ اخراجات کا تناسب حد سے زیادہ بڑھ جائے گا۔ اپنے اوپر بھی کافی اخراجات کریں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع ہے، البتہ پوری رقم واپس ملنا مشکل ہے۔

کاروباری حالات اونچ نیچ کا شکار رہیں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار پر حد سے زیادہ بھروسہ نقصان کی نشاندہی کررہا ہے۔ والدہ کے ساتھ پیار و محبت بڑھے گی۔ ساس کے ساتھ وقتی طور پر ناراضگی ہوسکتی ہے۔

تعلیمی میدان میں آپ پوری توجہ نہ دیں گے جس سے آپ کی کارکردگی خراب رہے گی۔ اپنی عزت و شہرت کا خود خیال رکھیں، ورنہ محفل میں عزت خراب ہونے کا خطرہ ہے۔

گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا۔ قریبی رشتے داروں کے ساتھ کوئی اختلافات تھے تو وہ اب ختم ہوجائیں گے۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 12-17-27 | 2-16-29-30 |
| فروری | 8-13-23-24 | 12-26 |
| مارچ | 7-12-21 | 11-24 |
| اپریل | 3-8-18-30 | 7-20 |
| مئی | 5-15-27 | 4-17 |
| جون | 2-11-12-24-29 | 1-14-28 |
| جولائی | 9-21-26 | 11-25 |
| اگست | 5-17-23 | 7-22 |
| ستمبر | 1-2-16-19-29 | 4-18 |
| اکتوبر | 11-16-26 | 1-15-28-29 |
| نومبر | 7-8-13-22-23 | 12-25 |
| دسمبر | 5-10-19-20 | 9-22 |

### یکم نومبر تا 17 نومبر

یہ وقت مجموعی طور پر آپ کے لیے مشکل ثابت ہو گا۔ کاروباری حالات خراب رہیں گے۔ شراکتی کاروبار میں بھی شریک کار کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہوگا۔

گھریلو ماحول ناخوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ بھی اَن بَن رہے گی وہ لوگ جن کی ایک سے زائد شادیاں ہیں وہ دوسری شریک حیات کے ساتھ وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔

م رہا کریں گے قوت یقینہ

پڑائی کرلیا کریں گے۔ دوست اور رشتے داروں

ری آئے گی اوران کے ساتھ سیر وتفریح پر جانے کا

یح کے حوالے سے بیرون شہر سفر کا بھی موقع مل سکتا

بی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور عمدہ

ب گے۔

سوں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ کاروباری حوالے سے

ی غلط حکمت عملیوں کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔

ان بڑھے گا۔ قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری

| ماہ | سعد تاریخ |
|---|---|
| جنوری | 12-17-27 |
| فروری | 13-23-24 |
| مارچ | -12-21 |
| اپریل | -18-30 |
| مئی | 15-27 |
| جون | 2-24-29 |
| جولائی | 1-26 |

ہر وقت گزارنا پسند

ں کے ساتھ پیار و

ساس کے ساتھ

کتے ہیں۔

## لست

یں بہت سی اُمیدیں و

بوں گی۔ اگر آپ مستقل

وط قوت ارادی سے محنت

بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ دوستوں اور عزیزوں کے ساتھ سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ اس عرصے میں آپ کو چوٹ لگنے کا بھی خطرہ ہے۔ آپ کی کوئی قیمتی یا ہر دلعزیز چیز گم ہونے کا بھی خدشہ ہے۔ لاپرواہی کی وجہ سے چوٹ لگنے کا بھی خدشہ ہے۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت کے لیے اچھا وقت نہیں۔ نیز ڈرائیونگ کے دوران آپ کی کار/موٹر سائیکل وغیرہ اچانک خراب ہوسکتی ہے جس سے آپ کو پریشانی کا سامنا ہوگا۔ عزت وشہرت میں کمی آئے گی۔

بیرون ملک مقیم رشتے داروں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا ابھاری رہے گا۔ مگر کوئی فیصلہ نہ نکلے گا۔

امیدوں وخواہشات کے حصول میں بہت سے ساتھی ومددگار ملیں گے مگر آپ کو خود بھی کافی تگ ودو کرنا ہوگی۔ اعلیٰ افسران یا حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہوں گے۔ فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔

**18 نومبر تا 16 دسمبر**

کیریئر کے حوالے سے ایک اچھا اور خوش قسمت وقت ہے۔ کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا بہتر ملازمت کی تلاش میں ہیں تو اس عرصے میں آپ کو کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ افسران کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع ہے اخراجات بہت سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ گھریلو ماحول قدرے ناخوشگوار رہے گا۔ والدہ کے ساتھ بھی تعلقات قدرے خراب رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ اختلافات میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصہ میں بہتر رشتہ ملنا قدرے مشکل ہے۔

اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں گے۔ دعوتوں میں جانا اور مختلف طرح کے کھانے کھانا پسند کریں گے۔ آپ اپنے منصوبوں کو حتمی شکل دینے سے قاصر رہیں گے۔ جس کی بنیادی وجہ کمزور قوت ارادی اور غیر مستقل مزاجی ہوگی۔

**17 دسمبر تا 31 دسمبر**

ایک مشکل اور نقصان دہ وقت ہے۔ یہ عرصہ کاروبار میں اچانک نقصان ہونے یا دھوکہ ہونے کی طرف اشارہ کررہا ہے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے بھی نقصان ہوگا۔ گھر کے کسی بھی فرد کو کاروبار میں مداخلت کی اجازت نہ دیں، ورنہ اس کے غلط مشوروں کی وجہ سے نقصان میں اضافہ ہوگا۔ معاملات میں جلد بازی سے بھی گریز کریں اگر ٹھنڈے مزاج اور سکون کے ساتھ فیصلے لیں گے تو مالی حالات میں تنگی نہ آئے گی۔ بے روزگار افراد کو نوکری ملنے کی توقع ہے مگر نوکری ان کے پیشے یا حیثیت کے مطابق نہ ہوگی۔ گھریلو ناچاقیوں میں اضافہ ہوگا۔ ساس کا مزاج بھی سخت رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ بھی اَن بَن متوقع ہے۔

صحت قدرے بہتر رہے گی۔ بہت کوششوں کے باوجود بھی اکثر اُمیدیں وخواہشات ٹوٹتی نظر آئیں گی۔ بزرگوں سے ڈانٹ پڑے گی اور ان کے ساتھ اَن بَن بھی متوقع ہے۔ اُمیدوں وخواہشات کی راہ میں بہت سی رکاوٹیں آئیں گی۔ آپ کو سخت اور مستقل مزاجی سے محنت کرنے کی ضرورت ہے۔

## اچھوتا پن

وہ لوگ جو کام میں نیا پن تلاش کرتے ہیں یا ان کا تعلق تخلیق وسوچ کے ساتھ ہے۔ اِن کو نئے اور اچھوتے خیالات اور سوچ کو طاقت دینے کے لیے اوپل (نیلا) استعمال کرنا چاہیے۔ یہ فرد میں غیر معمولی صلاحیتوں کو اجاگر کرنے اور بڑھنے میں مددگار اور معاون ثابت ہوتا ہے۔ ہر شعبہ حیات میں یہ استعمال ہوسکتا ہے۔

## دفع نحوست

یاقوت، لعل اور روبی وغیرہ ناموں سے پکارے جانے والا یہ جواہر اپنے سحری اثرات کے حوالے سے اس خصوصیات کا حامل ہے کہ یہ آپ کو اس طرح کے تمام خطرات وعوارض سے محفوظ رکھ سکے۔ سو اگر ایسی کوئی بھی صورت حال ہو تو اس کو استعمال کریں لیکن شرط ہے کہ ہو اصل۔ اس حوالے سے جب استعمال کریں تو میرے مشورہ سے اس کو انگوٹھی یا لاکٹ جس بھی شکل میں استعمال کریں۔ کاریگر جس سے بنوائیں اس طرح کا ڈیزائن تیار کروائیں کہ یہ آپ کی جلد کے ساتھ لازم مس کرے۔ گو عام حالات میں یہ کچھ اوپر بھی ہو تو کام کرتا ہے لیکن اس حوالے سے یعنی دفعہ نحوست خصوصی طور پر اس کو جلد کے ساتھ مس کرنا چاہیے۔

# برج دلو

| | |
|---|---|
| برج دلو کا عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
| برج دلو کے منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| برج دلو کے منسوبی حروف | س، ش، ث، ٹ، ڈ، ص |
| برج دلو والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 3-6-8 |
| برج دلو والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| برج دلو والوں کے لیے خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| برج دلو والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

**یکم جنوری تا 29 فروری**

کاروباری حوالے سے قدرے بہتر وقت ہے وہ لوگ جو بے روزگار تھے انہیں بھی نوکری مل جائے گی مگر تنخواہ آپ کی قابلیت سے کافی کم ہوگی۔ مالی تنگی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے مگر آپ اپنی سمجھ اور بہتر حکمت عملی کی وجہ سے اپنے اخراجات پر قابو پا کر اچھے انداز میں گزر بسر کریں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے بڑا فائدہ ملنے کی توقع ہے۔

آپ کے اپنی ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ خاندانی یا ذاتی زمینیں ہیں تو اس سے فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔

صحت کے حوالے سے کافی محتاط رہا کریں گے۔ پالتو جانوروں کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔ دوستوں کے ساتھ اکثر چھوٹی چھوٹی باتوں پر ان بن ہو جایا کرے گی۔

**یکم مارچ تا 21 اپریل**

اس ہفتہ میں آپ کو روپے پیسے کے مسائل کا سامنا رہے گا۔ وہ لوگ جنہوں نے بینکوں سے قرضہ لینے کے لیے اپلائی کیا ہوا ہے ان کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ سسرالی رشتے داروں کی وجہ سے آپ کے گھر کا ماحول خراب رہے گا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا، جس کی وجہ سے آپ کے اکثر کام حل نہ ہو سکیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو نئے آرڈر ملیں گے، لیکن محنت پوری طرح نہ کرنے کی وجہ سے بہتر فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔

اُمیدوں و خواہشات کی راہ میں ایسی رکاوٹیں آئیں گی جن کا تصور بھی آپ نے نہ کیا ہوگا۔ محبوب/محبوبہ کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ کھیل کے میدان میں بھی آپ کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔ سیر و تفریح پر جانے کے بہت سے منصوبے بنائیں گے مگر ان پر عمل درآمد نہ ہو سکے گا۔

**22 اپریل تا 18 جون**

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ وہ لوگ جو اپنی لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ البتہ عاشق /معشوق کے ساتھ بدمزگی پیدا ہو سکتی ہے۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی غیر مناسب رہے گی۔ البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ رشتے داروں سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ کھانا کھاتے وقت احتیاط سے کھائیں ورنہ بیمار پڑ سکتے ہیں۔ دوران گفتگو الفاظ کا چناؤ احتیاط سے کریں ورنہ بدکلامی کی وجہ سے معاملات خراب ہو سکتے ہیں۔ وراثتی معاملات کا فی الوقت کوئی حل نکلتا نظر نہیں آتا۔ بچوں کی وجہ سے مسائل میں اضافہ ہوگا۔

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا ملسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

مالی معاملات میں کسی پر بھروسہ نہ کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ کسی کو ادھار دی ہوئی رقم واپس ملنی مشکل ہے۔ آپ کے مشکل وقت میں آپ کے احباب آپ کے کام آئیں گے اور آپ کو اچھے مشورے دیں گے۔ لوگوں سے مشاورت کر کے فیصلہ کرنا آپ کے لیے

سے پریشان ہیں اس موقعے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے۔ اس نقش/لوح کو ضرور تیار کریں۔

ذیل کی سطور میں حسب وعدہ مشتری کے حوالے سے خصوصی طلسم تحریر کر رہا ہوں۔

مشتری کا جو طلسم زیر بحث آ رہا ہے یہ قدیم کتب میں ملتی جلتی کئی اشکال میں ملتا ہے۔ تاہم ذیل میں جو طلسم تحریر ہے وہ میرا ذاتی تجربہ شدہ ہے۔ اور ہمیشہ مشتری کی تمام تر خواص کا اظہار کرتے ہوئے اپنے حاملین کے لیے خوش بختی اور خوش حالی کا باعث بنتا رہا ہے۔

عموماً آپ جو طلسم کتب و رسائل میں دیکھتے ہیں وہ یک طرفہ ہوتے ہیں۔ یعنی دھات یا کاغذ کے ایک طرف طلسم کو کندہ کرنا ہوتا ہے۔ تاہم درج ذیل طلسم دوہری خصوصیات اور اثرات کا حامل ہے۔ اس کے دونوں اطراف کندہ کرنا ہوتا ہے۔ دراصل دھات کے ایک طرف ایک طلسم اور دوسری طرف دوسرا طلسم کندہ کیا جاتا ہے اور اس طرح مشتری کی تمام خصوصیات اور اثرات کو اس میں قید کر دیا جاتا ہے۔

## طریقہء کار

طلسم کندہ کرتے ہوئے اس بات کا دھیان رکھیں کہ

☆ یہ عین اوج مشتری اور ساعت مشتری میں کندہ کیا جائے ساعت مشتری کے علاوہ کندہ کرنے کی صورت میں اس کے مکمل اثرات کا اظہار نہ ہوگا۔

☆ اسی طرح کندہ کرتے ہوئے اس کے حروف کو بالکل اس طریقے سے تحریر کریں جیسے کہ ذیل میں کئے گئے ہیں۔

☆ کوئی بھی فرد اپنی حکمت یا ذہانت کا استعمال نہ کرے یہ حروف نہایت ہی قدیم زبان میں تحریر ہیں لہٰذا ان کا اس ساخت کا حامل ہونا ہی ان کی خاصیت ہے۔ ان زمانوں میں ایسی ہی زبانیں اور رسم الخط مروج تھے۔ لفظ کو سیدھا کرنا اس کے معنی میں تبدیلی لانے کا باعث ہوگا۔

☆ طلسم تحریر کرتے ہوئے مشتری کے بخور جلا کر رکھیں۔ بلا بخور عمل نہ کریں۔

☆ اس طلسم کو دونوں اطراف سے کندہ کر کے آپ گلے میں ڈال سکتے ہیں یا کسی جگہ لٹکانے کے کام بھی آ سکتا ہے۔

☆ اس طلسم کے نیچے کسی فرد کا نام وغیرہ نہ آئے گا۔ ہر فرد کے لیے یہی طلسم کام دے گا۔

☆ اس بات کا خیال رکھیں طلسم کی طاقت درست وقت کے استخراج اور اس وقت کے پکڑنے میں ہوتی ہے۔ سو اس امر کو ضرور مدنظر رکھیں۔

☆ طلسم کسی صاحب علم و عمل سے کندہ کروانا چاہیے۔

☆ یہ طلسم آپ سونے پر کندہ کروالیں تو سب سے بہتر ہے ورنہ یہ سونے کے علاوہ چاندی، کاغذ اور لکڑی پر بھی تیار ہو سکتا ہے۔ گو اس طرح اس کے اثرات میں فرق ہوگا۔ تاہم کام سب کے لیے کرے گا۔

☆☆☆☆☆

شرف یا اوج کسی بھی کوکب کا ہو، عملیاتی حوالے سے ایک ایسا وقت ہوتا ہے جب کوکب سے متعلق امورات کے حوالے سے خصوصی اعمال ہر عامل کرتا ہے۔ شرف یا اوج کی حالت اپنے اندر ایک خاص طاقت متعلقہ کوکب کے حوالے سے لیے ہوتی ہے۔ اس وقت وہ کوکب اپنے ذاتی اثرات اور اظہار قوت کے حوالے سے طاقتور ترین پوزیشن میں ہوتا ہے اور اس کو عملیاتی یا نجومی مقاصد کے لیے استعمال کرنا متعلقہ اُمورات میں موثریت لانے کا باعث بنتا ہے۔ ذیل میں موقع کی مناسبت سے مشتری کے منسوبات اور اس کی لوح کی تیاری کے بارے میں بحث کی جا رہی ہے۔ اُمید ہے قارئین اس سے فائدہ اٹھائیں گے اور متفرق اعمال میں سے حصول مقصد کے حوالے سے موثر ترین سے مستفید ہوں گے۔

## لوح شرف و اوج مشتری

مال، دولت، اختیار، روپیہ، کامیابی، علم اور عمومی خوش قسمتی سے منسوب کوکب مشتری جب حالت شرف یا اوج میں ہوتا ہے تو درج ذیل اُمورات میں موثر مانا گیا ہے۔

## لوح اوج مشتری

دولت، استحکام، خوش حالی، تجارت میں اضافہ، ترقی، حصول جائیداد، انعامی بانڈ، لاٹری، خاتمہ غربت جیسے مقاصد کے لیے یہ لوح بہت زیادہ مفید ہے۔ وہ خواتین و حضرات جو روزگار کے مسائل یا بندش کا شکار ہیں، یا وہ جن کی نوکری یا کاروبار کے معاملات میں مخالفت یا دشمنی کی وجہ سے مسائل اور رزق میں برکت یا وسعت نہیں ہے۔ وہ جن کے اخراجات زیادہ اور آمدن کم ہے۔ جنہیں مالی مشکلات کا سامنا ہے۔ قرض کی ادائیگی کرنی ہے یا مالی آسودگی حاصل کرنی ہے یا کاروبار میں برکت اور کامیابی، نوکری میں ترقی مطلوب ہے یا کسی بھی قسم کی مالی، مادی، کاروباری اور پیشہ ورانہ کامیابی کی بات ہو اس

لوح سے فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔ ذاتی کاروبار یا دفتر چلانے والوں کے لیے بھی یہ بہت موثر ہے۔

شرف یا اوج کسی بھی کوکب کا ہو، اثرات تو اس کے متعلقہ کوکب کے حوالے سے ہوتے ہیں لیکن اس کی موثریت اپنی جگہ اہم اور مستند خیال کی جاتی ہے۔ کوکب کا شرف یا اوج میں ہونا اس کے تحت تیار کردہ عملیات کو اثر انگیز اور کامیاب بنا دیتا ہے۔ اس حوالے سے جو نقش زیادہ تر تیار کرتا ہوں وہ ذیل میں دیا جارہا ہے۔ پہلے چال ہے اور پھر نقش۔

چال مشتری بادی

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## نقش مشتری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یارزاق یا مالک یا متعالی

یا غفار یا وہاب

| ۱۰۸۴ | ۱۰۸۱ | ۱۰۷۴ | ۱۰۸۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۷۵ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۵ | ۱۰۸۰ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۷۶ | ۱۰۷۹ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۷۸ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۹ | ۱۰۷۷ |

یا غفار یا وہاب

وہ جو عملیات کی سمجھ رکھتے ہیں خود یہ نقش تیار کرلیں اور جو ادارے سے طلب کرنا چاہیں وہ ہدیہ ارسال کر کے اس نقش ولوح سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## لوح مشتری برائے اپاؤ

## رجعت ونحوست مشتری

مشتری کی رجعت ونحوست دیگر کواکب کی طرح فرد پر منفی اثرات کا باعث بنتی ہے۔ سو سطور ذیل میں اس حوالے سے تفصیل دی جارہی ہے۔ دیکھیں کہیں آپ کو بھی تو نہیں ایسے ہی حالات کا سامنا ہے؟ اگر ایسا ہے تو پھر سمجھ لیں آپ کے زائچہ میں بھی مشتری کچھ نہ کچھ کارستانی کر رہا ہے۔

## لوح رفع رجعت/نحوست مشتری

جب کسی کے پیدائشی زائچہ میں مشتری رجعت/نحوست کا شکار ہو تو ایسا فرد اپنی زندگی میں رزق کی تنگی اور روزی میں برکت نہ ہونے کی شکایت کرتا ہوا پایا جاتا ہے۔ عالم دین، مذہب اور انصاف سے متعلقہ معاملات کو ڈیل کرنے والوں کو بھی وہ مقام اور عزت حاصل نہیں ہوتی جو کہ ہونی چاہیے۔ ایسے تمام افراد جو اولاد نرینہ کے خواہشمند ہیں مگر لاکھ کوششوں اور منتوں کے باوجود ان کو من کی مراد نہیں ملتی تو یہ بات یقینی ہے کہ ان کے پیدائشی زائچہ میں مشتری رجعت/نحوست کا شکار ہے۔ سو متعلقہ معاملات میں مسائل کے حل کے لیے لوح رفع رجعت/نحوست مشتری بنوائیں۔

چال لوح مشتری بادی

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش مشتری (رجعت ونحوست)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا یا واسع یا وراث یا نافع

یا اللہ یا رازق

| ۵۸۰ | ۵۷۷ | ۵۷۰ | ۵۸۳ |
|---|---|---|---|
| ۵۷۱ | ۵۸۲ | ۵۸۱ | ۵۷۶ |
| ۵۸۵ | ۵۷۲ | ۵۷۵ | ۵۷۸ |
| ۵۷۴ | ۵۷۹ | ۵۸۴ | ۵۷۳ |

یا اللہ یا رازق

## سہ جہتی طلسم مشتری

یہ طلسم بنیادی طور پر تین الگ الگ امورات کی بنیاد پر بنایا گیا ہے۔ اس لیے اس کو "سہ جہتی طلسم" کا نام دیا گیا ہے۔ یہ طلسم تین امورات پر مشتمل ہے؛

1- پہلا حصہ قدیم ترین عددی نقش پر مشتمل ہے، جو قدیم اقوام نے عددی حوالے سے مشتری سے منسوب کیا ہے۔ اس کی درست تاریخ یا زمانہ نامعلوم ہے۔

2- دوسرا حصہ ایک خاص طلسماتی شکل ہے جو نامعلوم زمانوں سے مشتری

سے منسوب ہے اور اس کے طلسم کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

3- تیسرا حصہ اُن اسماء الحسنیٰ پر مشتمل ہے جو اس نقش کے چہار اطراف شامل کیے گئے ہیں۔ یہ اسماء مشتری سے متعلق معاملات کے حل کے حوالے سے لیے گئے ہیں۔

اِن تینوں امورات نے مل کر اس سہ جہتی طلسم زحل کو ایک ایسا شاہکار بنادیا جو غیر معمولی روحانی، عملیاتی، طلسماتی اور اسلامی قوتوں کو لیے ہوئے ہے

یا اللہ یا فتح یا رزاق یا غنی یا مجید

| ۴ | ۱۴ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۷ | ۶ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۸ |
| ۱۶ | ۲ | ۳ | ۱۳ |

یا اللہ یا علیم یا شکور یا مجیب

طلسم زحل جو مندرجہ بالا نقش کی پشت پر بنے گا، ذیل میں دیا گیا ہے۔

سہ جہتی طلسم کن کاموں کے لیے موثر ہے۔ اس کی تفصیل درج ذیل ہے۔

## سہ جہتی طلسم مشتری

کون فرد چاہے مرد ہو یا عورت ایسا ہوگا جو مالی و مادی خوشحالی کا خواہش مند نہ ہو۔ طلسم مشتری اس خاص مقصد کے حصول کے لیے درِ نایاب کی سی حیثیت رکھتا ہے۔ حصول دولت، کاروبار میں کامیابی اور ترقی، دولت کی ریل پیل، شان و شوکت، آسودگی، مال و متاع میں اضافہ جیسے تمام معاملات طلسم مشتری کے تحت آتے ہیں۔ اس کے علاوہ خواہشات کی تکمیل، دوسروں



پر غلبہ، برتری اور بزرگی حاصل کرنے کے لیے بھی یہ طلسم مفید ہے۔ وہ لوگ جو قانون کے شعبہ سے وابستہ ہیں، وکیل، جج وغیرہ اور وہ جو اس شعبہ میں تعلیم حاصل کررہے ہیں یا وہ جو بینکنگ کے شعبہ سے وابستہ یا روپیہ کے لین دین کے دوسرے اداروں کے ساتھ وابستہ ہیں یا وہ لوگ جو حکومتی اداروں یا نمایاں پوزیشن کے حامل ہیں اور اس کو برقرار رکھنے کے خواہش مند ہیں ان سب کے لیے یہ طلسم مشتری بہت اچھے نتائج دے سکتا ہے۔ وہ لوگ جو مذہب سے متعلق علم یا سوچ یا مذہب سے متعلق کاروبار مثلاً مساجد کی تعمیر یا کتب وغیرہ کی اشاعت سے منسلک ہیں یا مذہب کی تعلیم دینے والے یا اس حوالے سے کوئی بھی نمایاں کردار ادا کرنے والے اس طلسم سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ مال و دولت کے حصول کے لیے ہر فرد یہ طلسم ادارہ سے طلب کر سکتا ہے۔

# کورسز علوم مخفی

خالد انسی ٹیوٹ آف اکلٹ سائنسز کے تحت جاری بذریعہ ڈاک کورسز کو کتابی شکل میں شائع کرنے کے عظیم منصوبہ پر کام جاری ہے۔ اس حوالے سے درج ذیل کورسز کتابی شکل میں شائع کیے جا چکے ہیں۔

## کورس عملیات

| | |
|---|---|
| کتابی کورس علم عملیات (حصہ اول' دوم) | 800 روپے |
| کتابی کورس علم عملیات (حصہ سوئم، چہارم) | 1000 روپے |

## کورس تسخیر و حاضرات

| | |
|---|---|
| کتابی کورس انعامی نمبرز کرکٹ میچ فگر اور ریس (مکمل) | 900 روپے |

## کورس انعامی نمبرز

| | |
|---|---|
| کتابی کورس علم تسخیر حاضرات موکلات و جنات (مکمل) | 900 روپے |

# زائچہ جات، حالات زندگی

| | |
|---|---|
| بچے کا نام و صدقہ | بلحاظ زائچہ بچہ کا نام' رد بلا' نظر و بیماری کا صدقہ' برج و ستارہ کا بیان |
| خوش قسمتی کا پتھر | خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ حصول صحت، رد سحر اور دیگر مسائل کے حل کے لیے موزوں پتھر کا انتخاب۔ |
| وقتی زائچہ | مستقبل کے حوالے سے کسی ایک خاص معاملے یا امر کا ہر پہلو سے جائزہ لینے کے لیے زائچہ سوال بنایا جاتا ہے۔ اس معاملے سے متعلق تمام سوالوں کے جواب اس زائچے سے دیئے جائیں گے۔ جن کے پاس پیدائشی کوائف نہ ہوں وہ بھی رجوع کر سکتے ہیں۔ |
| ساڑھ ستی | ساڑھ ستی کا دورانیہ جو زندگی میں تین بار آسکتی کی تفصیل اور پریشانیوں سے نجات کا حل۔ |

# جواہرات، جواہراتی انگوٹھیاں، لاکٹ، تسبیحاں

| | |
|---|---|
| نگینہ<br>اصل پتھر و جواہرات | لاجورد، مرجان، فیروزہ، مون سٹون، اوپل، زمرد، یاقوت، سنہلا پکھراج، سنگ مریم، ایکوامرین، گاؤمیدک، پیری ڈوٹ، نیلم، لہسنیا، عقیق، ٹائیگر، گارنٹ، موتی، فونکس/جیڈ، زبرجد، دانہ فرہنگ، کوارڈز، ایمے تھیسٹ (کٹیلا)، سنگ ستارہ، موئے نجف، درنجف، سنگ موسی، بلڈ سٹون، مقناطیس، مانک، سنگ یشب، سنگ حدید، زہرمہرہ، ترملین، پکھراج۔ |
| انگوٹھیاں لاکٹ | یاقوت، نیلم، موتی، لہسینا، گارنٹ، سنہلا پکھراج، لاجورد، زمرد، مرجان، اوپل سفید، عقیق، مون سٹون، مقناطیس، فیروزہ۔ سنہلا پکھراج، مرجان، عقیق۔ |
| جواہراتی تسبیحاں | عقیق، عقیق سلیمانی، عقیق کالی، موئے نجف، موتی، ٹائیگر، لاجورد، جیڈ سیپ، چاندی اللہ محمد کندہ (چھوٹے بڑے سائز) |
| انگوٹھیاں عملیاتی | عددی (ایک سے نو تک ہر عدد کے مطابق)، عدد 9، برکاتی اور مریخ کی انگوٹھی |

# مسائل کا نورانی حل

| | |
|---|---|
| لوحِ شرف قمر | روزمرہ زندگی سے متعلق کسی بھی معاملہ کے فوری روحانی حل کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ |
| لوحِ شرف شمس | عزت' شہرت' کامیابی' حکومت' سیاست' حصول عہدہ' اعلیٰ پوزیشن' نوکری میں استحکام اور ترقی، اولادِ نرینہ، سرکاری نوکری۔ |
| لوحِ شرف عطارد | تعلیم' حافظہ اور زبان دانی' کاروبار تجارت اور رزق' نوکری' امتحان میں کامیابی' دماغی کمزوری' امراض، اندرون و بیرون ملک سفر۔ |
| لوحِ شرف زہرہ | عوام وخواتین میں مقبولیت، تسخیر محبوب، رجوع خلقت، شادی، خوبصورتی اور کشش پیدا ہو |
| لوحِ شرف مریخ | مخالفین پر غلبہ' دشمنوں کو شکست، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی' سحری وآسیبی امراض سے بچاؤ' تحفظ صحت' قوت جسمانی اور مردانہ حیوانی طاقت۔ |
| لوحِ شرف مشتری | مال ودولت' تجارت وکاروبار میں اضافہ' جائیداد' انعامی بانڈ' لاٹری' خاتمہ غربت مالی۔ |
| لوحِ شرف زحل | جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں تو آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔ مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے۔ وراثتی جائیداد کا مسئلہ۔ |
| لوح خوش قسمتی | جب مسائل کا کوئی حل نظر نہ آئے تو عمومی خوش قسمتی کے لیے واحد علاج، بہترین مثبت اثرات |
| لوح بدنظری | بچہ کا ایک دم دودھ یا پڑھائی چھوڑ دینا، کاموں نوکری کا اچانک خاتمہ یا خرابی، چلتے کاروبار کی بندش، اچانک بیماری کا جکڑ لینا، بھوک کا خاتمہ، مرتبہ سے بلاوجہ گرنا۔ |
| زعفرانی نقوش | بیماری چاہے کوئی بھی ہو اور کتنی پرانی یا موذی کیوں نہ ہو، ایک کورس اپنا اثر دیکھائے گا۔ |
| طلسم تسخیر و حاجت | رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو سحر سے حفاظت، حفظ وامان یا کسی بھی مطلب ومقصد کے لیے۔ |
| لوح نورانی کبیر | حروف نورانی کی یہ لوح نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل ودانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے لیے موثر۔ |
| لوح صحت وشفا | صحت وتندرستی کے حصول کے حوالے سے اسماء الٰہی اور ان کی عددی خصوصیات کی موثر لوح۔ |
| لوح ردسحر وتحفظ | کالے جادو سے لے کر بدنظر' اثر اور ہر قسم کے سحری وعملیاتی مسائل کا حل اور بچاؤ کی تدبیر۔ |